یا اللہ مدد | حیات النبی ﷺ زندہ باد | شانِ رسالت ﷺ زندہ باد | اصلی کلمہ اسلام: لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ | شانِ صحابہ زندہ باد | مقامِ امام اعظم ابو حنیفہ زندہ باد | حق چار یار

اکابرین دیوبند بالخصوص شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی
کے افکار ونظریات کا بے باک ترجمان

# مجلہ صفدر

بفیضان
مظہر شریعت وطریقت قائد اہل سنت وکیل صحابہ
حضرۃ مولانا قاضی مظہر حسین نور اللہ مرقدہ
تلمیذ رشید و خلیفہ مجاز شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ

بیاد
محدثِ عرب وعجم آبروئے دیوبند امام اہل السنۃ والجماعۃ
شیخ الحدیث حضرۃ مولانا
محمد سرفراز خان صفدر نور اللہ مرقدہ
تلمیذ رشید حسین احمد مدنی
خلیفہ مجاز: امام الموحدین رئیس المفسرین حضرۃ مولانا حسین علی نور اللہ مرقدہ

| | |
|---|---|
| مفسر قرآن ولی کامل حضرۃ مولانا صوفی عبد الحمید خان سواتی نور اللہ مرقدہ | فقیہ العصر ترجمان دیوبند حضرۃ مولانا مفتی عبد الشکور ترمذی نور اللہ مرقدہ |
| شیخ المشائخ امام الاولیاء حضرۃ مولانا خواجہ خان محمد نور اللہ مرقدہ | فخر اہل سنت وکیل صحابہ حضرۃ مولانا عبد اللطیف جہلمی نور اللہ مرقدہ |
| حکیم العصر شہید اسلام حضرۃ مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید نور اللہ مرقدہ | امین ملت مناظر اسلام حضرۃ مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نور اللہ مرقدہ |
| پاسبان مسلکِ احناف شیخ الحدیث حضرۃ مولانا محمد حنیف نور اللہ مرقدہ | ترجمان مسلکِ دیوبند مولانا نور محمد تونسوی نور اللہ مرقدہ |
| وکیل صحابہ حضرۃ مولانا علامہ علی شیر حیدری شہید نور اللہ مرقدہ | جانشین شہید اسلام محقق العصر حضرۃ مولانا سعید احمد جلالپوری شہید نور اللہ مرقدہ |

بدعا: وکیل صحابہ حضرۃ مولانا عبد الستار تونسوی نور اللہ مرقدہ — حکیم العصر شیخ الحدیث حضرۃ مولانا عبد المجید لدھیانوی نور اللہ مرقدہ

سرپرست
پیر طریقت شیخ الحدیث
حضرۃ مولانا حبیب الرحمن سومرو صاحب حفظہ اللہ

نگران
وکیل احناف مناظر اسلام
حضرۃ مولانا مفتی محمد انور اوکاڑوی صاحب حفظہ اللہ


| مدیر اعلیٰ | مدیر مسئول | مدیر |
|---|---|---|
| مولانا جمیل الرحمن عباسی | مولانا احسن خدامی | حمزہ احسانی |
| 0301-7790908 | 0320 4902150 | 0307-5687800 |


فی شمارہ: 25......زر سالانہ: 300 روپے

برائے رابطہ: احسن خدامی، مکان نمبر 4، گلی نمبر 82، محمود سٹریٹ، محلہ سردار پورہ، اچھرہ، لاہور

# ترتیب



صفحہ نمبر چالیس (40) کا **بقیہ**

(۲)......وہ فرقوں کے حق و باطل کے لیے معیارِ حق ہیں، اس لیے وہ امت کے حق میں ناقد ہیں نہ کہ منقود، کسوٹی ناقد ہوتی ہے نہ کہ تنقید طلب، ورنہ کسوٹی نہیں رہ سکتی، اس لیے وہ دین کے بارے میں تنقید سے بالاتر ہیں، **بأیھم اقتدیتم اھتدیتم** ۔

(۳)......اس معیاریت اور افضلیت کی پہلی علامت بلا استثناء ان کی محبت و عقیدت ہے، جبکہ امت کا تعلق ان سے محض تاریخی یا روایتی نہیں بلکہ عشقی ہے جو منشاءِ حدیث ہے۔

(۴)......ان کے اختلافات و مشاجرات کو اچھالنا اور ان میں رائے زنی کرنا زیغ باطن کی علامت ہے۔

(۵)......ان کے اختلافات میں حق و باطل کا تقابل نہیں بلکہ خطاء و صواب کا ہے، اور اجتہادی امور میں خطا پر بھی اجر ملتا ہے، اس لیے اس پر معصیت کا اطلاق نہیں ہوتا۔

صحابہ رضی اللہ عنہم کے بعد کوئی طبقہ بحیثیت طبقہ ایسا نہیں کہ پورے طبقہ کو پاک باطن اور بلا استثناء متقن و عدول کہا جائے۔ [علماءِ دیوبند کا دینی رخ اور مسلکی مزاج: ۱۱۹ تا ۱۲۴، ادارہ اسلامیات، لاہور]

(جاری............)

پیامِ صفدر — خادمِ اہلِ سنت عبدالرحیم چاریاری

# رسالہ ''الارشاد'' اور ''ذکر کے حلقے'' نامی کتاب میں خیانتیں

## قائدِ اہلِ سنت وکیلِ صحابہ مولانا قاضی مظہر حسین رحمہ اللہ کا دعویٰ اور اس کا ثبوت

حضرت مولانا نثار احمد حسینی صاحب سے ہماری پرانی شناسائی ہے، غیر مقلدیت و مماتیت کے رد اور تعاقب میں وہ پیش پیش رہتے ہیں لیکن صوفی محمد اقبال صاحب کے زیرِ اثر وہ بعض بدعات کی ترویج میں بھی کوشاں ہیں، اور اس کے لیے افسوسناک حد تک جا پہنچے ہیں۔ اسی وجہ سے شیخ الحدیث مولانا سلیم اللہ خان رحمہ اللہ نے مولانا نثار صاحب سے خلافت سلب فرمائی تھی۔ دیکھیے تحفظ عقائد اہلِ سنت طبع دوم۔

مجلّہ صفدر کے گزشتہ شماروں میں مولانا نثار احمد کی ناانصافیوں کے کئی ثبوت پیش کیے جا چکے ہیں۔ جن میں اُن کے ہاتھ سے لکھی گئی تحریرات کے عکسی حوالہ جات بھی شامل ہیں۔ [دیکھیے صفدر: ۷۳]

نیز مولانا نثار صاحب کے: ''نااِنصاف'' ہونے کی بات صرف ہماری ذاتی رائے اور محض الزام نہیں بلکہ ایک حقیقتِ واقعہ ہے، جس کا اقرار دیگر حضرات اکابر وعلماء نے بھی کیا ہے۔

### مولانا نثار حسینی کی خیانت کی گواہی، حضرت مدنیؒ کے خلیفہ کی زبانی:

چنانچہ شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ کے خلیفہ مجاز مرشدی قائد اہلِ سنت وکیلِ صحابہ حضرت مولانا قاضی مظہر حسین رحمہ اللہ، مولانا نثار الحسینی کے بارے میں لکھتے ہیں:

جریدہ ''الارشاد'' (اٹک) حضرت مولانا قاضی محمد زاہد الحسینی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی یاد میں شائع ہوتا ہے۔ حضرت قاضی صاحبؒ حضرت لاہوریؒ کے خلیفہ ارشد تھے۔ اب حافظ نثار احمد الحسینی ساکن حضرو ''الارشاد'' کے مدیر ہیں اور مروجہ مجالس ذکر کی نشر واشاعت گویا اُن کا اوڑھنا بچھونا ہے۔

اُنہوں نے ''الارشاد'' [نومبر و دسمبر ۱۹۹۷ء] میں ایک مفصل مضمون بعنوان: ''مجالس ذکر ایک علمی اور تحقیقی جائزہ'' شائع کیا ہے اور انہوں نے یہ مضمون خدام الدین وغیرہ دوسرے رسائل میں بھی شائع کرایا ہے۔ اس مضمون میں انہوں نے اپنی کم علمی اور کم فہمی کی وجہ سے غلط استدلالات پیش کیے ہیں۔ اور بعض حوالہ جات پیش کرنے میں خیانت بھی کی ہے۔ کاش کہ وہ یہ مضمون نہ لکھتے اور جو دماغ اور وقت اُنہوں نے اِس میں صرف کیا ہے اور بطور ایک مشن وہ محنت کر رہے ہیں اِتنا وقت وہ اپنی اصلاح میں لگاتے تو کچھ کام بن جاتا۔'' [ماہنامہ حق چاریار، جہلمی نمبر، جولائی ۱۹۹۸......تحفظ عقائد اہل سنت: ۷۱۳]

اور یہ تحریر حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کی اپنی تحریر ہے، جس کا اقرار مولانا نثار احمد حسینی صاحب نے بھی کیا ہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

''حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب قدس سرہ نے احقر کے ایک مضمون ''مجالس ذکر: ایک علمی وتحقیقی جائزہ'' از: ماہنامہ ''الارشاد'' اٹک۔ بابت رجب، شعبان ۱۴۱۸ھ/نومبر، دسمبر ۱۹۹۷ء ٹریکٹ نمبر ۶، ۷ پر گرفت فرماتے ہوئے.....احقر کے متعلق لکھا ہے: اپنی کم علمی اور کم فہمی کی وجہ سے غلط استدلال پیش کیے ہیں اور بعض حوالہ جات پیش کرنے میں خیانت بھی کی ہے۔''

[مکتوب نثار بنام حافظ عبد الوحید حنفی صاحب، مطبوعہ آفتاب سنت: ۳۱]

حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کی اِس تحریر سے معلوم ہوا کہ مولانا نثار احمد حسینی صاحب نے ''بعض حوالہ جات پیش کرنے میں خیانت سے کام لیا۔'' ظاہر بات ہے کہ حضرت مدنی رحمہ اللہ جیسی شخصیت کا اتنا عظیم خلیفہ اور اہل سنت کا قائد بلا تحقیق تو نہیں لکھ سکتا، ضرور اُنہوں نے مولانا نثار صاحب کی خیانتیں ملاحظہ کرنے کے بعد ہی یہ تبصرہ فرمایا ہے۔ حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کے علم وتقوی پر اعتماد کرنے والوں کے لیے تو اُن کی تحریر ہی کافی ہے۔ لہٰذا ہمیں حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کی تحریر کی بنا پر اِس بات کا سو فیصد یقین ہے کہ مولانا نثار صاحب نے اپنے مذکوہ بالا مضمون میں بھی خیانت سے کام لیا ہے۔ اور اپنے ذاتی مشاہدات اور تجربات کی بنا پر ہم یہ کہنے میں کوئی باک محسوس نہیں کرتے کہ مولانا نثار حسینی نے اپنی بیشتر تحریرات میں خیانت سے کام لیا ہے۔

## مولانا نثار احمد ہماری آنکھوں میں دھول جھونکنا چاہتے ہیں:

لیکن چونکہ مولانا نثار احمد صاحب کو حضرت قائد اہل سنت پر اعتماد نہیں اور وہ عوام وخواص کی آنکھوں میں دھول بھی جھونکنا چاہتے ہیں، اِس لیے وہ اپنی خیانت کو تسلیم کرنے کے بجائے اس پر پردہ ڈالنے کی کوشش کرتے چلے آئے ہیں۔ چنانچہ مرشدی حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کے دیرینہ رفیق حافظ عبد الوحید حنفی صاحب کے نام اپنے مکتوب میں مولانا نثار صاحب لکھتے ہیں:

''گزارش ہے کہ میرے مضمون متعلقہ ''الارشاد'' اٹک میں جو غلط استدلال پیش کیے گئے اور حوالہ جات میں جو خیانت ہے وہ واضح کی جائے۔'' [آفتاب سنت: ۳۱]

قارئین جانتے ہیں کہ مغالطہ اور فریب بالآخر واضح ہو کر رہتا ہے۔ اور خصوصاً جب وہ دینی معاملات میں ہو۔ کیونکہ دین کی حفاظت اللہ پاک نے کرنی ہے، لہٰذا اللہ پاک ہر پہلو سے اُس کی مکمل حفاظت کا کوئی نہ کوئی انتظام ضرور فرما دیتے ہیں۔ اِس لیے مولانا نثار احمد کی تمام تر احتیاطی تدابیر کے باوجود اُن کی ناانصافیوں کا پردہ چاک ہوتا چلا جارہا ہے۔ ہماری مولانا نثار صاحب سے مخلصانہ گزارش ہے کہ وہ عناد

وتعصب اور ہیرا پھیری کا راستہ ترک کرتے ہوئے سابقہ کوتاہیوں سے توبہ کرکے ان کی مکمل تلافی فرمائیں۔ اور اپنی زندگی کے بقیہ ایام ضمیر کے بوجھ سے آزاد ہوکر اطمینان اور سکون سے گزاریں۔

## ’’الارشاد‘‘ کے مضمون میں مولانا نثار صاحب کی خیانتیں:

ہم پہلے بھی لکھ چکے ہیں کہ مولانا نثار احمد صاحب کی ’’کم علمی، کم فہمی اور خیانت‘‘ کے بارے میں ہم ان شاء اللہ ایک مستقل تحریر قارئین کے سامنے لائیں گے۔تاکہ حقیقتِ حال واضح ہو۔سر دست ہم مولانا نثار صاحب کے مضمون متعلقہ ’’الارشاد‘‘ میں اُن کی کم علمی وکم فہمی کی صرف ایک مثال اور مضمون میں موجود خیانات میں سے فقط تین طرح کی خیانتوں سے پردہ اُٹھاتے ہیں جو ایک استفتاء اور اس کے جوابات سے متعلق ہیں۔(۱)......پہلی خیانت استفتاء لکھنے میں، (۲)......دوسری خیانت استفتاء نقل نہ کرنے کی (۳)......اور تیسری قسم کی خیانت جوابات میں قطع وبرید کی ہے۔

## مولانا نثار صاحب کی کم علمی وکم فہمی کی مثال:

مولانا نثار صاحب اپنے مضمون میں لکھتے ہیں: ’’تعلیم وتعلم کی تداعی آثارِ صحابہ سے ثابت ہے تو ذکر اللہ کی تداعی بھی اسی طرح ثابت بالسنہ سمجھی جائے گی۔‘‘ [الارشاد:۵۰] یہاں مولانا موصوف نے ذکر اللہ کو تعلیم وتعلم پر قیاس کیا ہے، حالانکہ یہ اُن کی کم علمی اور کم فہمی کی دلیل ہے۔ذکر اللہ لازمی عبادت ہے اور تعلیم وتعلم متعدی عبادت ہے۔(یعنی تعلیم دوسروں تک فائدہ پہنچانے کے لیے ہے، جبکہ نفس ذکر اللہ اپنی ذات کے فائدے کے لیے ہے۔)اور لازمی عبادت کو متعدی عبادت پر قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے۔

یاد رہے کہ: ذکر اللہ کے فضائل بیان کرنا، اور ذکر کی تعلیم دینا تو متعدی عبادت ہے۔لیکن نفس ذکر لازمی عبادت ہے۔اہل علم دونوں کے فرق کو بخوبی جانتے ہیں۔ذکر کے فضائل بیان کرنے، فضائل درود شریف بیان کرنے کے لیے تداعی مستحب ہے۔لیکن نفس درود شریف اور نفس ذکر کے لیے تداعی مستحب نہیں۔دونوں میں فرق ہے۔لہٰذا مولانا نثار صاحب کا نفس ذکر کو تعلیم پر قیاس کرنا غلط ہے۔

## (۱)......استفتاء میں خیانت:

اہل علم وعقل جانتے ہیں کہ فتوے کا اُصول یہ ہے کہ مفتی، مستفتی کی طرف سے پوچھی گئی صورت کے مطابق جواب دیا کرتا ہے۔استفتاء میں مذکور صورت حقیقتِ حال کے مطابق ہے یا نہیں، واقعہ کے مطابق ہے یا خلاف واقعہ ہے، اس سے مفتی کو سروکار نہیں ہوتا۔نہ ہی وہ ہر استفتاء میں درج صورت کی تحقیق کرنے کا پابند ہوتا ہے۔ہاں اتفاقاً اُسے معلوم ہو کہ استفتاء میں درج صورت خلافِ واقعہ ہے تو الگ بات

ہے، ورنہ اگر مفتی کو اس کا علم نہ ہو تو استفتاء کی تمام تر ذمہ داری مستفتی اور سائل پر عائد ہوتی ہے۔ مفتی کا کام مذکورہ صورت کا شرعی جواب دینا ہوتا ہے۔

مولانا نثار احمد حسینی صاحب نے ''مروجہ مجالس ذکر'' کے حوالے سے ایک استفتاء اپنے قلم سے تحریر کیا تھا، جس میں سائل کا نام ''عبدالرحمٰن حضروی'' درج کیا تھا۔(اس کا عکس شامل اشاعت ہے) استفتاء درج ذیل ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بخدمت حضرت اقدس..........صاحب دامت برکاتہم          السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ: ہفتہ/عشرہ میں چند آدمی ذِکر یا درود شریف کے لیے جمع ہو جاتے ہیں، اِس مجلس میں درج ذیل اُمور کا پابندی سے لحاظ رکھا جاتا ہے۔

۱۔تعین یوم مخصوص کا التزام نہیں کیا جاتا۔ بلکہ ایام مخصوصہ میں کرنے اور باقی اوقات میں نہ کرنے کی نفی کی جاتی ہے۔اور برا سمجھا جاتا ہے۔

۲۔التزام نہ عقیدۃً ہوتا ہے نہ عملاً، بلکہ اس مجلس میں ہی التزام کی نفی کی جاتی ہے۔

۳۔التزام کی عملاً نفی ظاہر کرنے کے لیے کبھی چھوڑ بھی دیا جاتا ہے۔یا کسی غیر مقررہ وقت کر لیتے ہیں۔

۴۔دنیاوی مصلحت کے لیے کبھی کسی دن کو مقرر کر لیا جاتا ہے، مثلا: مدرسہ کی تعطیل یا متعلقین کی ذاتی مصروفیات سے فراغت کا دِن جیسا کہ ہمارے ہاں مدارس کا نصاب اور نظام الاقات وغیرہ۔

اِس مصلحت کو دینی مصلحت نہیں سمجھا جاتا بلکہ دنیاوی مصلحت ہی سمجھا جاتا ہے۔اور دینی مصلحت سمجھنے کی باقاعدہ تردید کی جاتی ہے۔

۵۔انفرادی عمل کو ترجیح دی جاتی ہے۔اجتماعی عمل فرض واجب نہیں سمجھا جاتا۔ بلکہ فقط درجہ استحباب میں انفرادی عمل کے سکھانے یا ترغیب دینے کے لیے کیا جاتا ہے۔جیسا کہ ہمارے اکابر مثلا: امام الاولیاء حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ، حضرت مفتی محمد حسنؒ جامعہ اشرفیہ کے ہاں مجلس ذکر وغیرہ، برکۃ العصر شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ کے ہاں مجلس ذکر اور مجلس درود شریف اور دارالعلوم دیوبند میں ختم خواجگان وغیرہ التزاماً نہیں بلکہ اہتماماً کیا جاتا رہا ہے۔

ایسی مجلس اور اس میں شرکت کا از روئے قرآن وسنت کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

والسلام......عبدالرحمٰن حضروی''

## مروجہ مجالس ذکر کے بارے میں مولانا نثار کا موقف:

مروجہ مجالس ذکر کے بارے میں مولانا نثار احمد حسینی صاحب کا موقف یہ ہے کہ:

۱......مجلس ذکر مقصودی عبادت ہے۔یعنی کم از کم مستحب ضرور ہے۔

چنانچہ لکھتے ہیں:

''مجلس ذکر سنت غیر مؤکدہ یعنی مستحب عمل ہے۔'' [الارشاد:۴۸]......''ذکرِ حلقہ یعنی مجلس کی صورت میں ذکر اللہ قرآن پاک سے ثابت اور جائز ہے۔'' [الارشاد:۲۲]

۲......مجلس ذکر کے لیے تداعی بھی سنت ہے۔

چنانچہ لکھتے ہیں:

''تعلیم و تعلم کی تداعی آثارِ صحابہ سے ثابت ہے تو ذکر اللہ کی تداعی بھی اسی طرح ثابت بالسنہ سمجھی جائے گی۔'' [الارشاد:۵۰]......''مجالس ذکر اللہ کی دعوت دینا سنت ہے۔'' [الارشاد:۲۲]......''تین سے زیادہ حضرات ذکر کے لیے دعوت کے ساتھ مجلس کا انعقاد کر سکتے ہیں۔'' [الارشاد:۲۳]

۳......اکابر اہل سنت ہر دور میں مجالس ذکر کا انعقاد اِسی طرح فرماتے رہے، جس طرح مروجہ مجالس ذکر ہیں۔

چنانچہ لکھتے ہیں:

''اکابرین امت نے ہر دور میں مجالس ذکر کا قولاً فعلاً اہتمام فرمایا۔'' [ص:۳۰]

۴......خصوصاً اکابر اہل سنت دیوبند اہتمام کے ساتھ مجالس ذکر کا انعقاد فرماتے رہے ہیں۔

چنانچہ لکھتے ہیں:

''اکابر دیوبند میں سے ہر ایک نے اپنے مشائخ سے ذکر سیکھا اور سکھایا۔ ذکر اللہ کے التزام کے ساتھ ان حضرات نے مجالس ذکر کا بھی اہتمام فرمایا۔'' [الارشاد:۳۲]......''دارالعلوم دیوبند میں ......روزانہ فجر کی نماز کے بعد مجلس ذکر کا اہتمام ہوتا۔'' [الارشاد:۳۸]

## مولانا نثار صاحب کی نمایاں خیانت:

مولانا نثار احمد صاحب کی اپنی تحریرات سے معلوم ہوا کہ اُن کے نزدیک مروجہ مجالس ذکر:

۱۔سنت غیر مؤکدہ ہیں۔ ۲۔ان کے لیے تداعی بھی سنت ہے۔

۳۔اکابر اہل سنت ہر دور میں ان کا انعقاد کرتے رہے۔

۴۔اکابر دیوبند نے بھی ان مجالس کا اہتمام فرمایا۔

لیکن اپنی تائید کے لیے انہوں نے جو فتوے حاصل کیے، اُن کے استفتاء میں اِن اُمور کی صراحت نہیں کی، بلکہ وہاں تو یہ لکھا کہ:

۱۔مجلس میں ہی التزام کی نفی کی جاتی ہے۔ ۲۔کبھی چھوڑ بھی دیا جاتا ہے۔

۳۔انفرادی عمل کو ترجیح دی جاتی ہے۔

۴۔اجتماعی عمل، فقط انفرادی عمل کے سکھانے (تعلیماً) یا ترغیب دینے کے لیے کیا جاتا ہے۔

تو اِس سے مولانا نثار صاحب کی خیانت معلوم ہوئی کہ:

مولانا نثار صاحب کا اپنا موقف تو یہ ہے کہ: اجتماعی عمل سنت ہے یعنی مقصود ہے۔لیکن استفتاء میں انہوں نے لکھا ہے کہ: اجتماعی عمل فقط تعلیم یا ترغیب کے لیے ہے۔گویا مقصود نہیں۔

نیز استفتاء میں لکھا ہے کہ: انفرادی عمل کو ترجیح دی جاتی ہے۔حالانکہ مولانا نثار صاحب کے بیسوں صفحات کے مضمون کا سارا زور اجتماعی عمل کی تاکید و ترجیح کے لیے ہے۔

استفتاء میں لکھا ہے کہ کبھی چھوڑ بھی دیا جاتا ہے۔لیکن عملاً اُن کے ہاں ایسا نہیں ہے۔

استفتاء میں لکھا ہے کہ مجلس میں ہی التزام کی نفی کی جاتی ہے، حالانکہ ان کے حلقہ میں تو مجالس کی نفی کرنے والے کو ''ناخلف'' اور ''شیطانی اثر والا'' کہا جاتا ہے۔اس کی ''عاقبت برباد'' ہونے کے فیصلے صادر کیے جاتے ہیں۔اسے ''ظالم'' اور ''ذکر اللہ کا مخالف'' گردانا جاتا ہے۔[دیکھیے ماہنامہ زکریا، اپریل ۲۰۱۷]

مولانا نثار کا موقف تو یہ ہے کہ ''تداعی سنت ہے۔'' مگر استفتاء میں تداعی کا کوئی تذکرہ ہی نہیں۔

مولانا نثار صاحب کے مضمون اور اُن کے اپنے ہاتھ سے لکھے گئے استفتاء کی عبارات اُن کے مغالطے اور خیانت کو روزِ روشن کی طرح نمایاں کر رہی ہیں۔مگر چونکہ مولانا نثار صاحب بہت سے حضرات سے خلافتیں حاصل کرنے میں کامیاب ہو چکے ہیں، اِس لیے اتنی ساری خیانتوں کے باوجود اُن کے 'تقوے' میں کوئی فرق نہیں آتا۔اور وہ بدستور ''صاحبِ نسبت'' کہلائے جاتے ہیں۔اَب اِس پر ہم کوئی تبصرہ کریں تو ''صاحبِ نسبت کی مخالفت کے وبال'' کا فیصلہ ہمارے بارے میں صادر ہو جائے گا۔

## مولانا نثار صاحب کے استفتاء کے تمام جوابات تعلیمی مجالس ذکر کے بارے میں ہیں:

البتہ اتنی بات ہم قارئین پر واضح کرنا چاہتے ہیں کہ چونکہ اِس استفتاء میں مولانا نثار صاحب نے ''تعلیم'' کی شرط لگائی ہے۔اور انفرادی عمل کو ترجیح دینے کا اقرار کیا ہے۔اِسی طرح کبھی کبھی چھوڑ دینے کا بھی لکھا ہے۔اور تداعی کا بھی کوئی تذکرہ نہیں کیا۔اِس لیے اِس استفتاء کے جواب میں موصول ہونے والے تمام فتاویٰ جات کا ''مروجہ مجالس ذکر'' سے کوئی تعلق نہیں۔جن کو مقصود سمجھ کر کیا جاتا ہے۔نہ ہی مولانا نثار صاحب کی اختیار کردہ مجالس کے لیے اِن فتاویٰ جات سے استدلال کرنا درست ہے۔بلکہ ایسا کرنا بڑی خیانت ہے۔جیسا کہ مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی کے نام سے شائع ہونے والی تازہ کتاب ''ذکر اللہ کے حلقے'' میں خیانت کرتے ہوئے اِن فتاویٰ جات سے مروجہ مجالس ذکر پر استدلال کی کوشش کی گئی ہے۔[ذکر

اللہ کے حلقے:۴۰۴]

مولانا نثار صاحب کی طرف سے استفتاء میں متعدد شرائط درج کرنے کے باوجود بعض فتاویٰ کے جواب میں بھی شرائط کا تذکرہ ہے۔جیسا کہ دارالعلوم دیوبند، دارالعلوم کراچی، مولانا یوسف لدھیانوی شہید رحمہ اللہ اور جامعہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ کے فتاویٰ میں۔باقی فتاوی اگلے صفحات میں آرہے ہیں، چند فتوے یہاں ملاحظہ فرمائیں۔مولانا نثار صاحب کے اس استفتاء کے جواب میں موصول ہونے والے فتاویٰ میں سے نو(۹) عدد فتاویٰ اُنہوں نے اپنے ''الارشاد'' والے مضمون میں نقل کیے ہیں۔جن میں

۱......مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید رحمہ اللہ
۲......دارالعلوم دیوبند
۳......جامعہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ
۴......جامعہ دارالعلوم کراچی
۵......جامعہ علوم اسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی
۶......جامعہ خیر المدارس ملتان
۷......شیخ الحدیث مولانا محمد حسن جان رحمہ اللہ
۸......دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک
۹......مولانا مفتی شیر محمد علوی، جامعہ اشرفیہ لاہور

کے فتاویٰ شامل ہیں۔(بحمداللہ اصل فتاویٰ کی فوٹو کاپیاں ہمیں دستیاب ہوگئی ہیں۔) ملاحظہ ہوں!

## ۱۔جامعہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ کا جواب:

''صورتِ مسئولہ میں اگر کسی بھی غیر ثابت تاریخ، دن، ہفتہ، عدد وغیرہ کی تعیین اپنی طرف سے لازم نہ کی جائے اور اس کو شرعی حکم قرار نہ دیا جائے تو جائز ہے۔فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

ابوعرباض محمد اقبال عفی المقال......دارالافتاء مدرسہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ......

نائب مفتی مدرسہ نصرۃ العلوم......۲۴/ذیقعدہ ۱۴۱۵ھ۔۲۵/اپریل ۱۹۹۵ء''

یہاں صراحت ہے کہ:''اس کو شرعی حکم قرار نہ دیا جائے۔'' جبکہ مولانا نثار صاحب تو مجلس اور تداعی دونوں کو'سنت' قرار دیتے ہیں۔اور ظاہر ہے کہ سنت شرعی حکم ہی ہوتا ہے۔لہٰذا یہ فتویٰ بھی اُن کے لیے مفید نہیں۔اسی طرح باقی فتاویٰ بھی۔چنانچہ جامعہ اشرفیہ کا فتویٰ ملاحظہ ہو!

## ۲۔جامعہ اشرفیہ لاہور کا جواب:

اگر ان مذکورہ فی السوال اُمور کا لحاظ رکھا جاتا ہے اور اس مجلس میں شریک نہ ہونے والے کو ملامت بھی نہیں کیا جاتا تو اس مجلس میں شرکت جائز ہے۔فقط واللہ اعلم بالصواب

کتبہ: شیر محمد علوی، خادم: دارالافتاء جامعہ اشرفیہ لاہور......۲/شعبان ۱۴۱۵ھ

''امور مذکورہ فی السوال'' وہی ہیں جو استفتاء میں گزر چکے ہیں۔کہ تعلیم کے لیے ہو وغیرہ۔لہٰذا اِس

فتوے سے بھی مروجہ مجالس ذکر پر استدلال کرنا درست نہیں۔

## ۳۔شیخ الحدیث مولانا محمد حسن جان شہید رحمہ اللہ کا جواب:

''مذکورہ صورت جائز اور مستحسن ہے۔فقط: محمد حسن جان......۱۴۱۶/۵/۱۶ھ''

''مذکورہ صورت'' سے مراد استفتاء میں مذکورہ صورت ہے۔جس کی مولانا نثار صاحب کسی کو ہوا بھی نہیں لگنے دینا چاہتے۔ورنہ اُن کے غبارے کی ہوا نکل جائے گی۔

## ۴۔شیخ الحدیث مولانا مفتی محمد فرید رحمہ اللہ کا جواب:

''یہ اجتماع بلاشک وشبہ جائز ہے۔یہ تخصیص نہیں ہے۔یہ تحول ہے جیسا کہ (حضرت) عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تذکیر میں تحول کرتے تھے یا مدارس میں تعلیم کی جاتی ہے اور جمعہ کے دن نہیں کی جاتی۔

محمد فرید، دارالافتاء دارالعلوم حقانیہ، اکوڑہ خٹک، ضلع نوشہرہ''

''یہ اجتماع'' سے مراد بھی استفتاء میں درج شرائط والا اجتماع ہے۔

خلاصہ یہ کہ اِس استفتاء اور اس کے جوابات کا، مولانا نثار احمد صاحب یا مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی صاحب کی اختیار کردہ ''مروجہ مجالس ذکر'' کے ساتھ کوئی واسطہ اور تعلق نہیں۔

## (۲)......استفتاء درج نہ کرنے کی خیانت:

استفتاء لکھنے میں تو مولانا نثار صاحب سے جس قدر خیانتیں ہوسکتی تھیں، اُنہوں نے کیں، مگر شاید اَبھی جی نہیں بھرا تھا یا خیانت کا حق ادا نہیں ہوا تھا، لہٰذا مزید خیانت یہ کی کہ اپنے مضمون میں یہ استفتاء درج ہی نہیں کیا۔چنانچہ الارشاد [ص:۳۹] پر دیکھا جاسکتا ہے کہ: مولانا نثار صاحب نے ''مجالس ذکر پر عصر حاضر کے مفتیان کرام اور علماء محققین کی رائے'' کا عنوان قائم کر کے استفتاء نقل کیے بغیر جوابات درج کر دیئے۔ حالانکہ جب تک استفتاء سامنے نہ ہو، کیسے فیصلہ کیا جاسکتا ہے کہ یہ کس سوال کا جواب ہے۔اور کون سی صورت کا شرعی حکم ہے؟

## مولانا ہزاروی بھی اس خیانت میں شامل ہیں:

یاد رہے کہ استفتاء نقل نہ کرنے کی خیانت کو بھول چوک یا بلا ارادہ ''اشاعت سے رہ جانے'' کا عذر نہ کیا جائے، جیسا کہ مولانا نثار صاحب نے کہہ دیا کہ ''استفتاء چھپنے سے رہ گیا تھا۔'' کیونکہ اِس استفتاء کا جواب مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی کے نام سے طبع ہونے والی تازہ کتاب (مطبوعہ مارچ ۲۰۱۹ء) میں بھی موجود ہے، مگر استفتاء وہاں بھی نقل نہیں کیا گیا۔حالانکہ اسی کتاب میں دیگر فتاویٰ جات کے استفتاء بھی ان

کے ہمراہ ہیں۔[دیکھیے کتاب: ذکر اللہ کے حلقے: ۴۰۳] اگر تو مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی کو اِس صورت حال کا علم ہے تو اِس خیانت میں مولانا نثار صاحب کے ساتھ وہ بھی شریک ہیں۔ اور اگر اُن کو علم نہیں تو کیا وہ ایسا نہیں کر سکتے تھے کہ جس سے کتاب لکھوائی، اُس سے اتنا ہی پوچھ لیتے کہ باقی فتاویٰ جات کے سوال نامے بھی ساتھ ہیں، اِس فتوے کا سوال نامہ کیوں نہیں نقل کیا!؟

## اِسی خیانت کی ایک اور مثال:

اسی طرح کی خیانت مولانا نثار احمد اور مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی صاحب نے ''قضیہ کا خاتمہ'' میں بھی کی ہے، مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی صاحب نے حضرت امام اہل سنت رحمہ اللہ کو خط لکھا، جواب میں جو کچھ حضرتؒ نے تحریر فرمایا، وہ حضرت کی زندگی میں شائع نہیں کیا۔ حالانکہ اس کے بعد کئی سال حضرتؒ حیات رہے۔ حضرت کی وفات کے چند سال بعد وہ جواب شائع کیا، مگر جو خط لکھا تھا وہ شائع نہیں کیا۔ ظاہر بات ہے محض جواب سے حقیقتِ حال کیسے معلوم ہوسکتی ہے؟ بہر حال یہ اِس گروہ کی خیانت کا ایک طریقہ ہے۔

اور مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی جب تک مولانا نثار صاحب کے کہنے پر چلتے رہیں گے، مولانا نثار صاحب اِس طرح کے کارنامے اپنے اور اُن کے نام سے سرانجام دیتے رہیں گے۔ اور دونوں حضرات اس کے نتائج بھگتتے رہیں گے۔

## (۳)......استفتاء کے جوابات میں قطع و برید:

تیسری قسم کی بڑی خیانت جو استفتاء کے حوالے سے مولانا نثار صاحب نے بڑی محنت سے اپنے مضمون میں سرانجام دی، وہ فتاویٰ جات کے نقل کرنے میں قطع و برید کی خیانت ہے۔

## ا۔ مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید رحمہ اللہ کا جواب نقل کرنے میں خیانت:

چنانچہ مولانا نثار کے استفتاء کے جواب میں شہید اسلام مولانا محمد یوسف لدھیانوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

ج: ان اُمور کی رعایت کرتے ہوئے یہ اجتماع جائز اور اس میں شرکت درست ہے۔

اکابر کے یہاں جو مل کر ذکر کرنے کا معمول تھا یا ہے، اس کا مقصد مبتدیوں میں ذکر سے لگاؤ پیدا کرنا ہے، ورنہ اپنا اپنا ذکر تو تنہائی میں ہی کیا جاتا ہے۔

اور جو امور کہ حضرات مشائخ بطورِ علاج تجویز فرماتے ہیں، ان کی حیثیت علاج ہی کی ہوتی ہے۔ شرعی عبادت کی نہیں ہوتی۔ اس لیے اس کو بدعت نہیں کہا جاتا۔ واللہ اعلم　　　محمد یوسف عفا اللہ عنہ''

جبکہ مولانا نثار صاحب نے صرف اتنا جواب نقل کیا:

''یہ اجتماع جائز اور اس میں شرکت درست ہے۔ ۱۴۱۵/۸/۸ھ'' [الارشاد: ۴۱] اور ''اِن اُمور کی

رعایت کرتے ہوئے'' کی شرط شیر مادر سمجھ کر ہڑپ کر گئے۔ تاکہ رہے نام خیانت کا۔ اسی طرح مولانا یوسف لدھیانوی رحمہ اللہ کا باقی جواب بھی نقل نہیں کیا۔ کیونکہ اس سے مولانا نثار صاحب کے موقف پر ضربِ کاری پڑ رہی ہے۔ حضرت نے واضح الفاظ میں لکھ دیا کہ:

۱......اپنا اپنا ذکر تو تنہائی میں ہی ہوتا ہے۔

۲......اکابر کے ہاں مل کر ذکر کرنے کا معمول مبتدیوں میں ذکر سے لگاؤ کے لیے تھا۔

۳......جو اُمور مشائخ بطور علاج تجویز فرماتے ہیں، ان کی حیثیت علاج کی ہوتی ہے، شرعی عبادت کی نہیں ہوتی۔

ظاہر بات ہے اس استفتاء کی ایک ایک سطر مولانا نثار صاحب کے موقف کی دھجیاں اُڑا رہی ہے، اِس لیے اُنہوں نے اِس میں سے اپنا من پسند جملہ کشید کر کے باقی کو ترک کر دیا۔ تاکہ خیانت خالص رہے۔

## ۲۔ جامعہ دارالعلوم کراچی کا جواب نقل کرنے میں خیانت:

مولانا نثار صاحب نے اپنے استفتاء کے جواب میں موصول ہونے والے فتاویٰ میں سے جیسے مولانا یوسف لدھیانوی شہید رحمہ اللہ کے فتوے میں قطع و برید اور خیانت سے کام لیا، ایسے ہی دارالعلوم کراچی کے فتوے میں بھی وہ تلبیس سے باز نہیں آئے۔ چنانچہ اُن کے سوال کے جواب میں دارالعلوم کراچی کا جو فتویٰ موصول ہوا تھا، وہ درجِ ذیل ہے:

''شرعاً اس میں شرکت کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ مزید تفصیل اور شرائط کے لیے منسلکہ فتویٰ ملاحظہ فرمائیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

محمد کمال الدین غفرلہ، دارالافتاء: دارالعلوم کراچی ۱۴......۱۴۱۵/۸/۱۵ھ

الجواب صحیح: بندہ محمود اشرف غفراللہ لہ......۱۴۱۵/۸/۱۶ھ''

## جامعہ دارالعلوم کراچی کا ایک تفصیلی (مولانا نثار صاحب والے فتوے سے منسلک) فتویٰ:

''کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے بارے میں کہ ایک صاحب جن کا نام صوفی محمد اقبال ہے۔ یہ مدینہ منورہ میں رہتے ہیں۔ سنا ہے کہ یہ حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا صاحب کے خلیفہ ہیں۔ اور یہاں خیر المدارس میں کچھ لوگ ان کے مرید ہیں۔ جن میں مفتی عبدالستار صاحب صدر مفتی جامعہ خیر المدارس بھی ہیں۔

ان کا طرزِ عمل یہ ہے کہ ہفتہ میں دو دن مقرر کر لیتے ہیں۔ ان دو دنوں میں مغرب کے بعد پہلے کچھ بیان کرتے ہیں۔ پھر روشنی بند کر کے ذکر کرتے ہیں۔ اور جمعرات کو عشاء کی نماز کے بعد دائرہ لگا کر بیٹھ کر

درود شریف پڑھتے ہیں۔

اور ہر سال پورے رمضان المبارک کا اعتکاف کرتے ہیں۔ اعتکاف کی دعوت دیتے ہیں۔ کافی تعداد معتکفین کی جمع ہو جاتی ہے۔ اور معتکفین کے لیے افطاری وسحری کا انتظام ہوتا ہے۔

قابل دریافت امر یہ ہے کہ آیا یہ طریقہ سنت کے مطابق ہے؟ تفصیلاً جواب مطلوب ہے۔

اصغر علی غفرلہ، ناظم اعلیٰ: جامعہ خیر المدارس ملتان

الجواب......حامدا و مصلیا:

ہر سال پورے ماہ مبارک کا نفلی اعتکاف اور مقررہ ایام میں اجتماعی ذکر و درود کی مجالس کا انعقاد اگر ہر قسم کے مفاسد سے خالی ہو تو جائز ہے۔ اور اگر مفاسد و منکرات پر مشتمل ہو تو اُن سے پرہیز لازم ہے۔

جامعہ خیر المدارس کی مسجد میں ہر سال پورے ماہِ رمضان المبارک کا جو اعتکاف شروع ہوا ہے، اور ہفتہ میں دو دن مقرر کر کے ایک دن بعد مغرب بیان سے فارغ ہو کر باقاعدہ روشنیاں بند کر کے اجتماعی طور پر ذکر کیا جاتا ہے، اور جمعرات کو عشاء کے بعد سب لوگ دائرہ بنا کر بیٹھ جاتے ہیں، ایک آدمی درود شریف کی چہل حدیث پڑھتا ہے، باقی لوگ خاموشی سے سنتے ہیں۔

اس کے پس منظر میں عرض ہے کہ اس سلسلہ کا اصل آغاز شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تھا، اور حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ پر اس کام کا خاص غلبہ تھا۔ یاد آتا ہے کہ مکی مسجد کراچی یا جامعہ دار العلوم کراچی میں تشریف لانے پر ناچیز نے خود آپ کی زبان مبارک سے سنا کہ: آج کل سیلاب کی طرح فتنے آرہے ہیں۔ ان سے بچنے کا طریقہ تقاضے کے ساتھ میرے دِل میں یہ آرہا ہے کہ ذِکر اللہ کی کثرت کی جائے تو شاید اُن سے تحفظ ہو سکے۔ چنانچہ اس قلبی تقاضہ کے مطابق حضرت شیخؒ جہاں بھی جاتے کثرت ذِکر اللہ کی تاکید فرماتے اور خانقاہیں زندہ فرمانے کی طرف متوجہ ہوئے۔

فیصل آباد وغیرہ میں پورے ماہِ رمضان المبارک میں نفلی اعتکاف فرمایا، اُن کے بعد اُن کے خدام و خلفاء نے بھی اس کا خصوصی اہتمام شروع کیا۔ جامعہ خیر المدارس ملتان کی مسجد میں اس کا آغاز بھی اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔

چونکہ بذات خود نفلی اعتکاف میں اور اجتماعی ذکر و درود میں شرعاً کوئی قباحت نہیں، جائز ہے۔ اور حضرت شیخ الحدیث صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی حیات تک اس میں کوئی قابل نکیر بھی سامنے نہیں، اس لیے اس کی ممانعت کا کوئی خیال بھی نہیں آیا۔

لیکن حضرت شیخؒ کے وصال کے بعد جب اس کام کی نوعیت میں خاص اہتمام و انتظام شروع ہوا بلکہ کچھ التزام کی حدود کو چھونے والا حال بھی سننے میں آنے لگا تو اس کی طرف سے دِل میں کھٹک ہونے لگی اور خطرہ ہونے لگا کہ آگے چل کر اس میں واقعۃً حدودِ جواز سے تجاوز نہ ہو جائے اور منکرات و مفاسد شامل

ہوکراس کوناجائز نہ بنادیں۔ کیونکہ اکثر بدعات کا ظہور اسی طرح ہوا ہے کہ اصلاً وہ جائز یا مستحب کام تھے۔ اور نیک مقاصد کے تحت ان کو اختیار کیا گیا تھا۔ پھر رفتہ رفتہ ان میں حدود شرعیہ سے تجاوز ہونے لگا، کچھ منکرات شامل ہوگئے اور بالآخر التزام ہونے پر وہ بدعت بن گئے۔

آپ کا سوال آنے کے بعد اس پر غور کرنے اور کا تفصیلی حال معلوم کرنے کا اور موقعہ ملا۔ چنانچہ حضرت مولانا مفتی عبدالستار صاحب مدظلہم سے بھی مفصل مکاتبت ہوئی اور دیگر باخبر اکابر سے بھی صورت حال کے بارے میں تحقیق کی۔ اس طرح مخالف وموافق دونوں طرح کے احوال سامنے آئے۔ ان سب کی روشنی میں فی الحال ہماری رائے یہ ہے کہ:

جامعہ خیر المدارس ملتان کی مسجد میں ہر سال پورے ماہِ مبارک کا اجتماعی نفلی اعتکاف اور اجتماعی ذِکر و درود کی مجالس جو انعقاد ہورہا ہے، یہ جائز ہے، مگر سنت نہیں۔

اور یہ جواز بھی اس صورت میں ہے کہ جبکہ اس اجتماعی اعتکاف کو انفرادی اعتکاف سے افضل نہ سمجھا جائے۔ اور نہ اس کا التزام اس طرح کیا جائے جس سے پورے رمضان کے مسنون ہونے یا اس اجتماعی ہیئت کے سنت یا افضل ہونے کا شبہ ہو۔

اور فی الحال ان میں کوئی ایسا واضح منکر یا حدودِ شرعیہ سے تجاوز سامنے نہیں آیا جس کی بنا پر اس کو بدعت اور ناجائز کہا جاسکے۔ البتہ ایسے خطرات اور اندیشے ضرور ہیں جو دھیرے دھیرے ان میں شامل ہوکر آئندہ ان کو ناجائز بنادیں۔ اور پھر اُن سے ہٹنا مشکل ہوجائے۔

اِس لیے پورے ماہِ رمضان المبارک کے اجتماعی نفلی اعتکاف ااور اجتماعی ذِکر و درود کی مجالس کے انعقاد کی ہر سال پابندی سے احتیاطاً اجتناب کرنا چاہیے۔ ہاں! رمضان المبارک کے آخری عشرہ کا مسنون اعتکاف کرنا چاہیے۔ کبھی کبھی پورے ماہ کا اعتکاف بھی کرلیا جائے تو مضائقہ نہیں۔

اور ذِکر و درود بھی انفرادی طور پر کرنا چاہیے۔ کبھی کبھی اجتماعی طور پر بھی کرلیا جائے تو مضائقہ نہیں۔ ہمارے اکابر رحمہم اللہ کا بھی یہی طریقہ رہا ہے۔ اور یہی اسلم واحوط ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

بندہ عبدالرؤف سکھروی، دارالافتاء دارالعلوم کراچی، [نائب مفتی: دارالعلوم کراچی]

الجواب صحیح: محمد رفیع عثمانی عفا اللہ عنہ، [مفتی: دارالعلوم کراچی]......۱۴۱۳/۴/۵ھ

الجواب صحیح: احقر محمد تقی عثمانی عفی عنہ، [مفتی: دارالعلوم کراچی]......۱۴۱۳/۴/۱۰ھ

الجواب صحیح: محمد عبدالمنان عفی عنہ، [نائب مفتی: دارالعلوم کراچی]......۱۴۱۳/۴/۱۱ھ

الجواب صحیح: اصغر علی ربانی، دارالافتاء دارالعلوم کراچی......۱۲/ربیع الثانی ۱۴۱۳ھ

الجواب صحیح: بندہ محمد عبداللہ عفی عنہ، دارالافتاء دارالعلوم کراچی......۱۴۱۳/۴/۱۱ھ

بندہ محمود اشرف عثمانی عفی عنہ۔ ۱۲/ربیع الثانی ۱۴۱۳ھ‘‘

دارالعلوم کراچی کے اس منسلکہ فتوے سے معلوم ہوا کہ:

۱......حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ کے وصال کے بعد اس کام میں خاص اہتمام و انتظام شروع ہوگیا جو التزام کی حدود کو چھونے لگا۔

۲...... یہ اجتماع جائز ہے مگر سنت نہیں۔

۳...... یہ جواز بھی تب ہے جب اسے انفرادی عمل سے افضل نہ سمجھا جائے۔

۴......اس بات کا خطرہ موجود ہے کہ اس میں منکرات شامل ہوکر آئندہ اس کو ناجائز بنادیں۔

۵......اس اجتماع کی پابندی سے احتیاطاً اجتناب کرنا چاہیے۔

۶......ذکر انفرادی طور پر کرنا چاہیے۔کبھی کبھی اجتماعی طور پر کرلیا جائے تو مضائقہ نہیں۔

۷......اکابر اہل سنت دیوبند کا بھی یہی طریقہ رہا ہے۔

۸......یہی سلامتی اور احتیاط کا راستہ ہے۔

جبکہ مولانا نثار حسینی صاحب نے اپنے مضمون میں فقط اتنا جواب نقل کیا:

''شرعاً اس (مجلس ذکر) میں شرکت کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔''[الارشاد:۳۹] اور باقی سارے فتوے اور شرائط کو پوری ڈھٹائی کے ساتھ حذف کردیا۔کیونکہ اس مکمل فتوے کو نقل کرنے سے اُن کے مقصد پر ہی نہ صرف پانی پھر جاتا بلکہ اُن کے تمام فریب نیست و نابود ہوجاتے۔

## ۳۔دارالعلوم دیوبند کا جواب نقل کرنے میں خیانت:

مولانا نثار احمد صاحب نے دیوبندی کہلانے کے باوجود اپنے استفتاء کے جواب میں دارالعلوم دیوبند سے موصول ہونے والے فتوے کی بھی حیاء نہیں کی اور اسے بھی اُدھورا ہی نقل کیا۔چنانچہ دارالعلوم دیوبند کا جواب یہ تھا:

''الجواب باسمه سبحانه وتعالیٰ وبالله العصمة والتوفیق، حامدا و مصلیا و مسلما

قرآن کریم اور احادیثِ مبارکہ میں ذکر اللہ بلکہ کثرت ذکر کا حکم وترغیب اور اس کے بے شمار فضائل وارد ہوئے ہیں۔اور اہل مشائخ اپنے اپنے متوسلین کو جو ذکر و مراقبہ تلقین کرتے ہیں اس کا مقصود اعظم اخلاق رذیلہ سے تزکیہ اور اخلاق فاضلہ سے تحلیہ ہوتا ہے۔

اور اس باب میں اصل یہ ہے کہ جو شیخ جس مرید کو جو ذکر و مراقبہ بتلائے اور اس کے لیے جو وقت مقرر کردے مریدین کو چاہیے کہ ہر شخص اسی کو معمول بہا بنائے۔

اور کسی مکان میں دو چار یا اس سے کم و بیش لوگ یکجا بیٹھ کر اپنا اپنا معمول پورا کرلیں،شرعاً اس میں

بھی کچھ مضائقہ نہیں۔

باقی آپ جوصورت اختیار کرنا چاہتے ہیں اس کے متعلق عرض ہے کہ حضرت اقدس الحاج مفتی رشید احمد صاحب مدظلہ صاحب احسن الفتاویٰ سے بالمشافہہ یا تحریراً معلومات کر کے اختیار کر لیں۔ فقط، واللہ تعالیٰ اعلم

حررہ: العبد احقر محمود غفرلہ بلند شہری......دارالعلوم دیوبند......۱۴۱۶/۴/۱۵ھ

الجواب صحیح: حبیب الرحمٰن عفا اللہ عنہ......مہر دارالافتاء دیوبند......فتویٰ نمبر: ۲۵۶''

اس فتوے میں درج ہے کہ:

۱......کسی مکان میں دو چار یا کم وبیش لوگ یکجا بیٹھ کر اپنا اپنا معمول پورا کرلیں۔(یعنی یک آواز ہو کر نہ کریں۔) تو اس میں شرعاً کوئی مضائقہ نہیں۔

۲......جوصورت آپ اختیار کرنا چاہتے ہیں اس کے لیے مفتی رشید احمد لدھیانوی صاحب سے رابطہ کریں۔

مگر مولانا نثار صاحب نے آخری دوسطروں کو حذف کر کے ادھورے فتوے کو ہی اپنے مضمون کی تائید میں پیش کر دیا۔[الارشاد:۳۹] تا کہ خیانت کا کوئی موقع ہاتھ سے چھوٹ نہ جائے۔ کیونکہ اگر وہ مفتی رشید احمد لدھیانوی رحمہ اللہ یا ''احسن الفتاویٰ'' کی طرف رجوع کرتے تو نتیجہ اُن کو بھی معلوم تھا کہ تائید حاصل نہیں ہو سکے گی۔

## ۴۔ جامعہ علوم اسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی کا فتویٰ نقل کرنے میں خیانت:

اسی طرح مولانا نثار صاحب نے جامعة العلوم الاسلامیہ کراچی کے فتویٰ میں بھی بھر پور خیانت کر کے اپنے ''خائن'' ہونے کا پورا ثبوت پیش کیا ہے۔ جامعہ علوم اسلامیہ کا جواب یہ ہے:

''الجواب ومنه الصدق والصواب

صورتِ مسئولہ میں اگر چند آدمی ذِکر یا درود شریف کے لیے کسی مجلس میں اجتماعی اہتمام کریں اور استفتاء میں ذکر کردہ قیود وشرائط کے مطابق ہو اور اس سے تجاوز نہ ہو تو ایسا کرنا شرعاً جائز ہے۔ اور سلف صالحین کا عمل رہا ہے۔

اسی طرح اجتماعی ذکر یا درود شریف میں افضل تو اخفاء ہی ہے جیسا کہ مختصر الفتاویٰ میں ہے:

واتفق المسلمون على أن الصلوة على النبى صلى الله عليه وسلم والدعاء كله سرا أفضل، بل الجهر ورفع الصوت بالصلوة بدعة. ص:۵۲، طبع مصر

لیکن امام شعرانی رحمہ اللہ نے سلفاً وخلفاً علماء کا اجماع نقل کیا ہے کہ اگر اجتماعی طور پر جہراً ذِکر یا درود

شریف سے کسی سونے والے یا نمازی یا قاری کو تشویش نہ ہو تو یہ مستحب ہے۔جیسا کہ فتاویٰ شامی میں ہے:

وفی حاشية الحموی عن الإمام الشعرانی أنه أجمع العلماء سلفاً و خلفاً علی استحباب ذكر الجماعة فی المساجد وغيرها إلا أن يشوش جهرهم علی نائم أو مصل أو قاری.[فتاویٰ شامی:۱/ ۶۶۰]

ترجمہ: اور علامہ حموی رحمہ اللہ کے حاشیہ میں امام شعرانی رحمہ اللہ سے نقل کیا ہے کہ سلف وخلف کے علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ مساجد وغیرہ میں اجتماعی شکل میں جہراً ذکر کرنا جبکہ ان کے جہر سے کسی سونے والے یا نمازی یا کسی تلاوت کرنے والے کو تشویش نہ ہو تو نہ صرف جائز ہے بلکہ مستحب ہے۔

ہاں تشویش کی صورت میں ناجائز ہے۔فقط واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ اتم

کتبہ: مشتاق احمد مردانی عفی عنہ،التخصص فی الفقہ الاسلامی، دارالافتاء جامعہ علوم اسلامیہ کراچی

۱۴۱۵/۸/۸ھ......الجواب صحیح: محمد عبدالسلام عفا اللہ عنہ، رئیس: دارالافتاء''

مولانا نثار صاحب نے ابتدائی چھ(۶) سطریں حذف کردیں،[الارشاد: ۴۰] جن میں یہ عبارت بھی شامل ہے: ''استفتاء میں ذکر کردہ قیود وشرائط کے مطابق ہو اور اس سے تجاوز نہ ہو''۔

## ۵۔جامعہ خیرالمدارس ملتان کا جواب نقل کرنے میں خیانت:

مولانا نثار صاحب کے استفتاء کے جواب میں جامعہ خیرالمدارس سے جو دولفظی جواب موصول ہوا، مولانا نثار صاحب نے بریکٹ لگا کر اس میں بھی اپنی خیانت کے لیے راستہ نکال لیا، جواب یہ ہے:

''درست ہے۔فقط واللہ اعلم بندہ محمد اسحاق غفراللہ لہ......۱۴۱۵/۸/۲۱ھ......حوالہ: ۶۶/۴''

یعنی استفتاء میں درج شرائط والا اجتماع درست ہے۔جبکہ مولانا نثار صاحب نے خیانت کرتے ہوئے اس جواب سے پہلے بریکٹ میں ''مجالس ذکر میں شرکت'' کا اضافہ کردیا۔اور عبارت یوں بن گئی: ''(مجالس ذکر میں شرکت) درست ہے۔''[الارشاد: ۴۰] حالانکہ یہ فتویٰ مطلقاً مجالس ذکر سے متعلق نہیں بلکہ سوال میں موجود شرائط کے مطابق منعقد ہونے والی مجالس کے متعلق ہے۔مگر مولانا نثار صاحب نے کمال کی ہاتھ صفائی سے اس میں خیانت کا ٹانکا لگا دیا۔

### ''ذکر اللہ کے حلقے'' نامی کتاب میں اِس خیانت کا اِعادہ:

سابقہ سطور میں ہم عرض کر چکے ہیں کہ مولانا عزیز الرحمٰن ہزاروی کے نام سے حال ہی میں طبع ہونے والی کتاب ''ذکر اللہ کے حلقے'' میں دیگر تلبیسات کے ساتھ ساتھ مولانا نثار احمد حسینی کی اس خیانت کا بھی اعادہ کیا گیا ہے۔اور ذکر، ذکر بالجہر، مجامع ذکر اور مجالس ذکر کو خلط ملط کر کے ''مروجہ ناجائز مجالس ذکر''

پر استدلال کرنے کی ناکام کوشش کی گئی ہے۔ چنانچہ ''ذکر اللہ کے حلقے'' نامی کتاب کے صفحہ ۴۰۳ پر لکھا ہے:

''مندرجہ بالا استفتاء کی طرح جناب عبدالرحمٰن حضروی صاحب (مولانا نثار احمد حسینی صاحب [ناقل]) نے بھی جامعات اور اکابر کو ایک استفتاء بھیجا تھا۔ جس کے جواب میں شہید اسلام حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ نے مندرجہ ذیل جواب تحریر فرمایا تھا۔'' [ذکر اللہ کے حلقے: ۴۰۴]

استفتاء نقل کیے بغیر فقط جواب نقل کیا گیا ہے۔ البتہ یہاں خیانت میں کسی قدر کمی گئی ہے کہ حضرت شہید اسلام رحمہ اللہ کا جواب مکمل نقل کیا گیا ہے۔ جس کا خلاصہ یہی ہے کہ:

۱......اپنا اپنا ذکر تو تنہائی میں ہی ہوتا ہے۔

۲......اکابر کے ہاں مل کر ذکر کرنے کا معمول مبتدیوں میں ذکر سے لگاؤ کے لیے تھا۔

۳......جو اُمور مشائخ بطور علاج تجویز فرماتے ہیں، ان کی حیثیت علاج کی ہوتی ہے، شرعی عبادت کی نہیں ہوتی۔

اور یہ بالکل قطعی ہے کہ ''مروجہ ناجائز مجالس ذکر'' پر اِس سے استدلال کرنا بالکل بھی درست نہیں۔

## حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کا دعویٰ ثابت ہو گیا کہ مولانا نثار نے خیانت کی ہے:

قارئین بخوبی جان چکے ہیں کہ مولانا نثار احمد الحسینی صاحب نے ماہنامہ ''الارشاد'' میں شائع ہونے والے اپنے مضمون ''مجالس ذکر: ایک علمی و تحقیقی جائزہ'' میں دیانت و انصاف کا خون کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی اور کئی قسم کی خیانتیں کی ہیں۔ جن میں سے فی الحال ہم نے محض تین طرح کی خیانتوں کا تذکرہ کیا ہے۔ لہٰذا یہ بات ثابت ہوگئی کہ مرشدی قائد اہل سنت رحمہ اللہ کا دعویٰ بالکل سچا اور مبنی بر حقیقت ہے۔

## حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کے بارے میں مولانا نثار صاحب کی متضاد تحریرات:

کسی موقع پر اِن شاء اللہ ہم مولانا نثار احمد صاحب اور اُن کے احباب کی وہ تحریرات بھی جمع کریں گے جن سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُن کے دِل حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کے بغض سے خوب بھرے ہوئے ہیں، ممکن ہے مولانا نثار صاحب کسی کو یہ کہہ کر مغالطہ دینے کی کوشش کریں کہ: ''میں نے تو حضرت کو ترجمان اہل سنت تسلیم کیا ہے۔'' تو اِس سلسلہ میں عرض ہے کہ مولانا نثار احمد الحسینی صاحب بھی مماتیوں اور غیر مقلدوں کی طرح قلابازیاں لگانے کے ماہر ہیں، اور موقع محل کے مطابق بات بدلنے کا ڈھنگ خوب جانتے ہیں۔ اُن کی متعدد تحریرات اور زبانی گفتگوؤں سے بالیقین معلوم ہوتا ہے کہ اُن کا دِل حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ کے بغض و حسد سے بھرا ہوا ہے۔ چنانچہ کبھی تو اُن کو ''صحابہ کرام پر تنقید و تنقیص کے نشتر چلانے والا لکھ

اللہ عنہم پر لعن وطعن کرنا اور نصوص قطعیہ سے اعراض کرنا بے دینی ہے، پس اہل ایمان کو چاہیے کہ تاریخی قصوں اورافسانوں کی بناپر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بدگمان ہوکر اپنا ایمان خراب نہ کریں......صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سب کے سب ثقات اور عدول ہیں اوران کی تمام روایات مقبول ہیں، عہدِ تابعین سے لے کراس وقت تک امت کے علماء نے دیگر رواۃِ حدیث کی طرح صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جرح وتعدیل پر کبھی بحث نہیں کی اور بلاکسی تحقیق کے اور بلاکسی تنقید کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی روایات کوقبول کیا۔ یہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے عادل اور ثقہ ہونے کی قطعی دلیل ہے۔...... نیز اگر صحابہ رضی اللہ عنہم کی عدالت اوران کی روایت کی صحت اور وثاقت مسلم نہ ہوتو دین اور شریعت عہدِ نبوت میں منحصر ہوکر رہ جائے گی، یعنی جب تک حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں موجود رہے تو دینِ اسلام اور شریعت موجود رہی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد دین اور شریعت سب ختم ہوگئی، اس لیے کہ دینِ اسلام اور شریعت کے راوی سب کے سب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہی ہیں، قرآنِ کریم کے نزول کا علم ہم کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہی کے ذریعہ سے ہوا ہے، تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تعظیم وتکریم ہر مسلمان پر فرض ہے۔

[عقائدالاسلام، حصہ اول: ۱۶۴، ادارہ اسلامیات، لاہور]

مضمون سے ظاہر ہے کہ حضرت رحمہ اللہ تعالی نے یہ مکتوباتِ حضرت مجدد صاحب رحمہ اللہ تعالی کی روشنی میں یہ تفصیلات تحریر فرمائی ہیں۔

علاوہ ازیں حضرت کاندھلوی رحمہ اللہ تعالی نے عقائدالاسلام (حصہ دوم، ص۴۲۳) پر بحوالہ احیاء العلوم واتحاف شرح احیاء العلوم اور ''خلافتِ راشدہ'' (ص: ۱۸۳) پر بحوالہ مکتوباتِ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رحمہ اللہ تعالی نے یہی بحث فرمائی ہے، جو لائق مطالعہ ہے۔

نیز مشاجراتِ صحابہ رضی اللہ عنہم کی بحث کے بعد بعنوان ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ'' ارقام پرداز ہیں:

''حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو جن صحابہ رضی اللہ عنہم سے اختلاف ہوا، ان میں سب سے زیادہ اختلاف حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے ہوا اور نوبت جنگ وجدال اور قتل وقتال کی آئی، امام غزالی قدس سرہ نے اس کی تصریح کی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جنگ خلافت کے بارہ میں نہ تھی، بلکہ اس کا تعلق حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قصاص سے تھا، اس بارہ میں سلامتی کی راہ اور نجات کا راستہ یہی ہے کہ ان کے اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کے باہمی اختلافات اور محاربات کے متعلق خاموشی اختیار کی جائے اور اس بارہ میں زبان سے گستاخی کا کوئی حرف نہ نکالا جائے، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اگرچہ سابقین اولین میں سے نہیں، متاخر الاسلام ہیں......مگر اخلاص کے ساتھ اسلام لائے اور اس زمرہ میں داخل ہوئے جن سے اللہ تعالی نے وعدہ حسنیٰ کا فرمایا ہے، کما قال تعالی:

''لَا يَسْتَوِي مِنْكُمْ مَنْ أَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَقَاتَلَ أُولَئِكَ أَعْظَمُ دَرَجَةً مِنَ الَّذِينَ

أَنْفَقُوا مِنْ بَعْدُ وَقَاتَلُوا وَكُلًّا وَعَدَ اللَّهُ الْحُسْنَى وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ''

اور غزوۂ حنین میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ اور کچھ دنوں کتابتِ وحی کی خدمت ان کے سپرد رہی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں دمشق کے والی اور گورنر مقرر ہوئے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے اخیر عہدِ خلافت تک برابر ملکِ شام کے والی اور گورنر رہے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جنگ کی نوبت آئی، جس کا نام جنگِ صفین ہے، پھر ۴۱ھ میں امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما نے خلافت ان کے حوالے کردی اور خود خلافت سے دستبردار ہوگئے، سب مسلمانوں نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی اور مسلمانوں کا باہمی تشتت اور افتراق اور خانہ جنگی ختم ہوئی اور تمام مسلمان ایک امیر پر متفق ہوگئے، اس لیے اس سال کا نام عام الجماعۃ ہوا اور امام حسن رضی اللہ عنہ کی مصالحت اور تفویضِ خلافت کے بعد بیس سال تمام بلادِ اسلامیہ کے بادشاہِ عادل رہے، بیس سال شام کے گورنر رہے اور بیس سال تمام بلادِ اسلامیہ کے بادشاہ اور فرمانروا رہے اور صحابہ وتابعین رضی اللہ عنہم نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی اور ان کے پیچھے نمازیں پڑھیں، شہر دمشق میں بعمر ۷۸ سال ۶۰ھ میں وفات پائی، ان کے پاس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پیرہن مبارک اور کچھ موئے مبارک اور کچھ ناخن مبارک تھے، بوقتِ انتقال یہ وصیت کی کہ اسی قمیص میں مجھ کو کفن دینا اور موئے مبارک اور ناخن مبارک میری آنکھوں میں اور منہ میں رکھ دینا اور مجھے ارحم الراحمین کے حوالے کردینا......حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم مدارج اور مراتب میں متفاوت ہیں، مگر تعظیم وتوقیر سب کی فرض ہے اور تنقیص کسی کی جائز نہیں''۔

[خلافتِ راشدہ: ۱۹۳، ۱۹۴، ط: المکتبۃ الاشرفیہ، جامعہ اشرفیہ، لاہور]

## حکیم الاسلام مولانا قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ:

**حکیم الاسلام مولانا قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ انشاء پرداز ہے:**

''اہل السنۃ والجماعۃ کا اجماعی عقیدہ ہے کہ ''الصحابۃ کلھم عدول'' (بلا استثناء) عادل ومتقن ہیں۔ وہ ان کے تخطیہ وتنقیص کو فسق جانتے ہیں اور اس کے مرتکب کو لائقِ تعزیر سمجھتے ہیں، غور کیا جائے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا یہ عدالت واتقان یہ تقویٰ باطن، یہ راضی ومرضی ہونا اور یہ نصِ حدیث نبوی ان کا زیرِ حمایت نبوی ہونا کہ کوئی میرے صحابہ رضی اللہ عنہم کو برائی یا سب وشتم یا لعن طعن سے یاد نہ کرے......اس مرحلہ پر پہنچ کر اہل السنۃ والجماعۃ رافضیت اور خارجیت دونوں سے علیحدہ ہوجاتے ہیں کیونکہ ان کے یہاں سارے صحابہ بلا استثناء نہ عدول ومتقن ہیں، نہ پارسا اور نہ سب کی محبت بجز ان کے چند معتقد فیہ صحابہ کے ضروری ہے......حقیقت یہ ہے کہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کسوٹی ہو کر امت کے حق میں ناقد ہیں نہ کہ منقود، وہ امت کے بہتر (۷۲) فرقوں کے حق وباطل پہچاننے کا معیار ہیں نہ کہ فرقے یا پارٹیاں ان کے حق میں معیار ہیں، اس لیے یہ عظمائے امت اور محبوب القلب افراد مذکورہ حقیقت کی رُو سے تنقید سے بلاشبہ

بالاتر ہیں اور بالاتر سمجھنے کی پہلی کڑی ان کی بلا استثناء محبت وعقیدت اور مطاعیت ہوگی نہ کہ بنام تنقید ان کی تنقیص اور تغلیط، البتہ ان کے مختلف اقوال میں ترجیح وانتخاب کا حق علمائے مبصرین کو ہوسکتا ہے، جو سندِ متصل کے ساتھ بذریعۂ درس وتدریس علم وعمل اور اخلاق حاصل کیے ہوئے ہوں جیسے خود احادیثِ متعارضہ میں آئمۂ فقہ وحدیث کو ترجیح وانتخاب کا حق ہے لیکن اس کا نام تنقید نہیں اور یہ حق بھی علمائے مبصرین کو ہوگا نہ کہ ہرکس وناکس کو، پس ان کے کسی شرعی یا اجتہادی قول کو ان میں سے کسی دوسرے کے قول پر ترجیح دینا اور ہے اور مرجوح قول کو غلط یا نقصان آمیز کہنا اور ہے......اس روگ سے اگر کوئی طبقہ بری اور خالی ہے تو وہ اہل السنۃ والجماعۃ کا طبقہ ہے، جنہیں حق تعالیٰ نے بطفیل صحبت ومعیتِ اکابر واسلاف زیغِ قلب اور کج روی سے بچا کر راستیٔ فہم، سلامت روی اور استقامتِ ذہنی کا جوہر عطا فرمایا اور وہ بلا استثناء اقوالِ صحابہ رضی اللہ عنہم کو سچا اور حق جان کر اگر متعاض اقوال میں ضرورت سمجھتے ہیں تو ان میں قواعدِ شرعیہ کے تحت ترجیح وانتخاب کرتے ہیں مگر ان کے کسی بھی قول میں نقص نکالنے کی جرات نہیں کرتے۔''

[علماءِ دیوبند کا دینی رخ اور مسلکی مزاج: ۷۸تا۸۰، ادارہ اسلامیات، لاہور]

مزید اکابر علماءِ دیوبند کا مسلکی معتدل مزاج بیان کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

''علماءِ دیوبند اس عظمت وجلالت کے معیار سے صحابہ رضی اللہ عنہم میں تفریق کے قائل نہیں کہ کسی کو لائقِ محبت سمجھیں، اور کسی کو معاذ اللہ لائقِ عداوت، کسی کی مدح میں رطب اللسان ہوکر اطراءِ مادح پر اتر آئیں اور کسی کی مذمت میں غلو کر کے تبرائی بن جائیں، یا تو انہیں سب وشتم کرنے میں بھی کسر نہ چھوڑیں اور یا پھر ان میں سے بعض کو نبوت سے بھی اونچا مقام دینے پر آجائیں، انہیں معصوم سمجھنے لگیں حتی کہ ان میں سے بعض میں حلولِ خداوندی ماننے لگیں، پس علماءِ دیوبند کے مسلک پر یہ سب حضرات مقدسین تقدس کے انتہائی مقام پر ہیں، مگر نبی یا خدا نہیں، بلکہ بشریت کی صفات سے متصف لوازمِ بشریت اور ضروریاتِ بشری کے پابند ہیں، مگر عام بشر کی سطح سے بالاتر کچھ غیر معمولی امتیازات بھی رکھتے ہیں، جو عام بشر تو بجائے خود ہیں پوری امت کے اولیاء بھی ان مقامات تک نہیں پہنچ سکے، یہی وہ نقطۂ اعتدال ہے، جو صحابہ رضی اللہ عنہم کے بارے میں علماءِ دیوبند نے اختیار کیا ہوا ہے، ان کے نزدیک تمام صحابہ رضی اللہ عنہم شرفِ صحابیت اور صحابیت کی برگزیدگی میں یکساں ہیں، البتہ ان میں باہم فرقِ مراتب بھی ہے، تو عظمتِ مراتب میں بھی فرق ہے، لیکن یہ فرق چونکہ نفسِ صحابیت کا فرق نہیں، اس لیے اس سے نفسِ صحابیت کی محبت وعقیدت میں کوئی فرق نہیں پڑتا، پس اس فرق میں الصحابة كلهم عدول (صحابہ رضی اللہ عنہم سب کے سب عادل ہیں) کا اصول کارفرما ہے، جو اس دائرہ میں علماءِ دیوبند کے مسلک کا جو حقیقی معنی میں مسلکِ اہل السنۃ والجماعۃ ہے کا سنگِ بنیاد ہے۔......پس حق وباطل کے پرکھنے کی پہلی کسوٹی ان کی محبت و عظمت اور ان کی دیانت وتقوائے باطن کا اعتراف اور ان کی نسبتِ قلبی کا اذعان واعتقاد ہے، اس لیے جو

فرقہ بھی بلا استثناء انہیں عدول ومتقن مانتا ہے، وہی فرقہ حسبِ ارشاد نبوی فرقۂ حقہ ہے، اور وہ الحمد للہ اہل السنۃ والجماعۃ ہیں جن کے سچے علمبردار علماءِ دیوبند ہیں، اور جو فرقہ ان کے بارہ میں بدگمانی یا بدزبانی یا بے ادبی کا شکار ہے، وہی حقانیت سے ہٹا ہوا ہے، کیونکہ شریعت کے باب میں ان کے بارے میں کسی ادنی دغل وفصل کا تو ہم پورے دین پر سے اعتماد اٹھا دینے کے مترادف ہے، اگر وہ بھی معاذ اللہ دین کے بارہ میں راہ سے ادھر ادھر ہٹے ہوئے تھے، تو بعد والوں کے لیے راہِ مستقیم پر ہونے کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا اور پوری امت اول سے آخر تک نا قابلِ اعتبار ہو کر رہ جاتی ہے، اس لیے حسبِ مسلکِ علماءِ دیوبند جہاں وہ منفرداً اپنی اپنی ذوات کے لحاظ سے تقی ونقی اور صفی ووفی ہیں، وہیں بحیثیت مجموعی امت کی نجات بھی ان ہی کے اتباع میں منحصر ہے......علماءِ دیوبند ان کی غیر معمولی دینی عظمتوں کے پیشِ نظر انہیں سرتاجِ اولیاء مانتے ہیں، مگر ان کے معصوم ہونے کے قائل نہیں، البتہ انہیں محفوظ من اللہ مانتے ہیں، جو ولایت کا انتہائی مقام ہے، جس میں تقویٰ کی انتہاء پر بشاشتِ ایمان جوہر نفس ہو جاتی ہے اور سنت اللہ کے مطابق صدورِ معصیت عادتاً باقی نہیں رہتا، اس مقام کے تقاضا سے ان کا تقوائے باطن ہمہ وقت ان کے مذکّر تھا۔ ............ایمان وتقویٰ ان کے قلوب میں محبوب ومزین اور کفر وفسوق ان کے باطن میں مبغوض تر تھا، یہی وجہ ہے کہ علماءِ دیوبند انہیں غیر معصوم کہنے کے باوجود بوجہ محفوظیت دین کے بارہ میں قابلِ تنقید وتبصرہ نہیں سمجھتے کہ بعد والے انہیں اپنی تنقیدات کا ہدف بنالیں، بلکہ ان کی آپس کی باہمی تنقید کو (جس کا انہیں حق تھا) نقل کرنے میں رشتۂ ادب کو ہاتھ سے دینا جائز نہیں سمجھتے، چہ جائیکہ ان کے باہمی تنقید وتبصرہ کے فعل سے امتِ مابعد کو ان پر تنقید کرنے کا حق دار سمجھتے، بلکہ ان کی پاک باطنی اور تقوائے قلب کے منصوص ہو جانے کے بعد دین کے معاملات میں ان کی لغزش تا بحدّ خطاء رہ جاتی ہے، معصیت کا کوئی سوال پیدا نہیں ہوتا، اس لیے ان کے مشاجرات اور باہمی نزاعات میں خطاء وصواب کا تقابل تو ممکن ہے، حق وباطل یا طاعت و معصیت کا تقابل کسی طرح ممکن نہیں، اور سب جانتے ہیں کہ مجتہد خاطی کو بھی اجر ملتا ہے نہ کہ زَجر۔ پس ان کے باہمی معاملات میں (جو نیک نیتی اور پاک نفسی پر مبنی تھے) حسبِ مسلکِ علماءِ دیوبند نہ بدگمانی جائز ہے نہ بدزبانی، یہ توجیہ کا مقام ہے نہ کہ تنقید کا، **تلک دماء طھر اللہ عنھا أیدینا فلا نلوث بھا ألسنتنا (عمر بن عبدالعزیز)**

اس لیے اس مسلک کے دائرہ میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی عظمتِ شان کا خلاصہ یہ ہے کہ:

(ا)......صحابہ رضی اللہ عنہم اس امت کا افضل ترین، مقدس ترین، تقی القلب اور راضی ومرضی عند اللہ طبقہ ہے، اس لیے وہ بلا استثناء سب کے سب متقن، عدول اور پاک باطن ہیں اور امت کا کوئی بڑے سے بڑا اولی اور اونچے سے اونچا ربانی ان کے مقام کو نہیں پہنچ سکتا۔ (**بقیہ** صفحہ نمبر 2 پر)

☆......☆......☆......☆

مفتی رب نواز، احمد پور شرقیہ

# غیر مقلدین کی طرف سے صحابہ کرام کی گستاخیوں کا اعتراف

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی شان میں کی گئی غیر مقلدین کی گستاخیوں کو بندہ نے اپنے متعدد مضامین میں نقل کیا ہے۔اس سلسلہ کی ایک کڑی یہ بھی ہے کہ خود غیر مقلد علماء نے اپنے ہم مذہب لوگوں کے گستاخِ صحابہ ہونے کا اعتراف کیا ہے۔اس مضمون میں غیر مقلدین کے گستاخِ صحابہ ہونے پر اُن کی اپنی اعترافی عبارتیں پیش خدمت ہیں۔

**صحابہ کرام کو فاسق کہنے کی گستاخی:**

غیر مقلدین میں ''امام اہلِ حدیث'' کا لقب پانے والے ایک شخص علامہ وحید الزمان صاحب ہیں۔(سلفی تحقیقی جائزہ صفحہ ۹۴۵ وغیرہ)

وحید الزمان صاحب نے اپنی مزعومہ فقہ نبوی المعروف **نزل الابرار من فقه النبی المختار** :۳/۹۴ پر پانچ صحابہ کرام کو فاسق لکھا ہے۔(معاذ اللہ)

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد نے اس حوالے کا اعتراف کرتے ہوئے وحید الزمان کے متعلق لکھا:

''وہ بعض صحابہ کو فاسق بھی کہتا تھا۔''[توضیح الاحکام:۲/۴۲۹]

فاسق بہت بڑے گناہ گار کو کہا جاتا ہے۔

**صحابہ کرام کے متعلق نازیبا کلمات:**

جناب عمر فاروق قدوسی صاحب غیر مقلد نے علامہ وحید الزمان صاحب کی کتاب تیسیر الباری کے متعلق لکھا:

''اس کتاب میں نواب وحید الزمان نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق نازیبا کلمات درج کئے...نواب صاحب کی سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں بے ادبی...تیسیر الباری میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں گستاخی کا مرتکب ہو رہا۔''[اہلِ حدیث پر کچھ مزید کرم فرمائیاں:۱۷۷]

**صحابہ کرام کے بارے میں ناروا باتیں:**

قدوسی صاحب آگے لکھتے ہیں:

''ہدیۃ المہدی کی تالیف کے دوران ہی علامہ وحید الزمان نے لغات الحدیث کی تدوین وترتیب شروع کر دی تھی اس میں بھی انہوں نے بعض صحابہ کرام کے متعلق ناروا باتیں درج کیں۔''[اہلِ حدیث پر

کچھ مزید کرم فرئیاں:۱۷۸]

**صحابہ کرام کی شان میں بے ادبی:**

قدوسی صاحب مزید لکھتے ہیں:

''علامہ وحید الزمان کی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یا کسی اور صحابی کے متعلق آرا و خیالات کسی طرح بھی اہلِ حدیث کے لیے طعنہ نہیں بن سکتے...ایسا شخص حضرت معاویہ یا کسی اور صحابی رسول کی شان میں بے ادبی کا ارتکاب کرتا ہے تو اس کو کس طرح اہلِ حدیث کے ساتھ نتھی کیا جاسکتا ہے؟''[کرم فرئیاں:۱۷۷]

صحابہ کرام کی شان میں کی گئی گستاخیوں کا جواب نہیں بن پڑا تو قدوسی صاحب نے وحید الزمان کے اہلِ حدیث ہونے کا انکار کردیا۔حالانکہ وہ اپنے اعتراف اور غیر مقلد علماء کی گواہیوں کے مطابق تارکِ تقلید اہلِ حدیث ہی ہیں۔حوالہ جات کے لیے بندہ کی کتاب ''زبیر کا علی زئی کا تعاقب'' کا مطالعہ فرمائیں۔

**سیدنامعاویہ رضی اللہ عنہ کے ضمیر پر حملہ:**

مولانا داؤد راز غیر مقلد نے بخاری کی شرح میں **باب ذکر معاویہ** کے تحت لکھا ہے:

''حضرت مولانا وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ کی خدمات سنہری حرفوں سے لکھنے کے قابل ہیں مگر کوئی انسان بھول چوک سے معصوم نہیں ہے۔صرف انبیاء کی ذات ہے جن کی حفاظت اللہ پاک خود کرتا ہے۔حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ذکر کے سلسلے میں مولانا مرحوم کے قلم سے ایک نامناسب بیان نکل گیا۔الفاظ یہ ہیں: مترجم کہتا ہے صحابیت کا ادب ہم کو اس سے مانع ہے کہ ہم معاویہ کے بارے میں کچھ کہیں۔لیکن سچی بات یہ ہے کہ ان کے دل میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اہلِ بیت کی محبت نہ تھی۔مختصرا۔'' دلوں کو جاننے والا صرف باری تعالیٰ ہے۔حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں مولانا مرحوم کا یہ لکھنا مناسب نہ تھا۔خود ہی صحابیت کے ادب کا اعتراف بھی ہے اور خود ہی ان کے ضمیر پر حملہ بھی۔''

[شرح بخاری:۱۹۱/۵، دوسرا نسخہ ۱۶۵/۵ طبع دار العلم ممبئی]

راز صاحب تسلیم کرتے ہیں کہ علامہ وحید الزمان صاحب نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ضمیر پر حملہ کیا مگر یہ ان کی بھول چوک ہے۔عرض ہے کیا صحابی کے ضمیر پر حملہ کرنے کو ''بھول چوک'' کہا جاسکتا ہے؟ بھول چوک پر تو مؤاخذہ نہیں ہے **رفعت عن أمتی الخطاء والنسیان** (الحدیث) تو کیا صحابی کے ضمیر پر حملہ کرنے والے سے مؤاخذہ نہیں ہوگا؟

**تفسیرِ صحابہ پر لغت کو ترجیح:**

حافظ صلاح الدین یوسف غیر مقلد لکھتے ہیں:

''مولانا[ثناء اللہ غیر مقلد(ناقل)]امرتسریؒ...نے تفسیر صحابہ کے بارے میں[موقف(ناقل)]

اختیار کیا تھا کہ صحابی کی تفسیر کے مقابلے میں لُغت کو زیادہ اہمیت حاصل ہے۔''

[الاعتصام: اشاعتِ خاص بیادِ مولانا عطاء اللہ حنیف بھوجیانی: ۴۸۶]

## صحابی کو سبائی لیڈر کہنا:

غیر مقلدین کے رسالہ ''محدث'' میں مولانا عبدالرحمٰن عزیز کا مضمون شائع ہوا۔اس میں لکھتے ہیں:

''حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے جب اپنے حواریوں سے تنگ آ کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے مصالحت کر کے بیعت کی تو سبائیوں کو نا گوار گزرا۔ان کی برابر کوشش یہی تھی کہ صلح نہ ہونے پائے چنانچہ سبائی لیڈر حجر بن عدی نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے اسی سلسلہ میں گفتگو کی حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اسے سختی سے ڈانٹا۔'' [محدث ماہ محرم ۱۴۱۹ھ صفحہ: ۱۴]

مولانا ارشادالحق اثری صاحب غیر مقلد مذکورہ بالا عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''مجھے صرف اتنا عرض کرنا ہے کہ جن ''سبائیوں'' کو یہ مصالحت ناگوار گزری ان کے جس سبائی ''لیڈر'' کا نام حجر بن عدی لیا گیا ہے یہ کون ہے؟ جناب من! یہ ''سبائی لیڈر'' حجر بن عدی صحابی رسول ہیں... ابن اثیر لکھتے ہیں: ''حضرت حجر رضی اللہ عنہ اور ان کے بھائی ہانی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔جنگ قادسیہ میں شریک ہوئے اور فضلائے صحابہ میں ان کا شمار ہوتا ہے۔''

[مقالاتِ اثری: ۳/۳۴۶]

## رضی اللہ عنہ کے لاحقہ سے اعراض:

مولانا ارشادالحق اثری صاحب غیر مقلد نے مذکورہ بالا عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے مزید لکھا:

''اس پر ''سبائی لیڈر'' کا الزام اہلِ سنت کی فکر کا آئینہ دار نہیں۔اسی ''جرم'' کی بنا پر مولانا عبد الرحمٰن عزیز نے ان پر ''رضی اللہ عنہ'' کی علامت بھی مناسب نہیں سمجھی۔'' [مقالاتِ اثری: ۳/۳۴۷]

اثری صاحب لکھتے ہیں:

''ان کوفی لیڈروں میں حضرت سلیمان رضی اللہ عنہ بن صرد خزاعی معروف صحابی ہیں۔ان کے اسی جرم کی بنا پر مولانا عبدالرحمٰن صاحب نے ان کے نام پر بھی ''رضی اللہ عنہ'' کی علامت مناسب نہیں سمجھی۔''

[مقالاتِ اثری: ۳/۳۴۷]

اثری صاحب آگے لکھتے ہیں:

''انہی خط لکھنے والوں میں ایک جعدۃ بن ہبیرہ بن ابی وہب ہے جیسا کہ محدث میں ہے جب کہ یہ بھی صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم میں شمار ہوتے ہیں۔جنہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے شرفِ زیارت حاصل ہے جیسا کہ حافظ ابنِ حجر رحمۃ اللہ علیہ نے الاصابہ میں بیان کیا گیا ہے۔مولانا عبدالرحمٰن صاحب نے یہاں

بھی رضی اللہ عنہ'' کی علامت مناسب نہیں سمجھی۔'' [مقالاتِ اثری:۳۴۸/۳]

**صحابہ کرام پر حرف گیری:**

اثری صاحب نے عزیز صاحب کے مضمون پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا:

'' مشاجراتِ صحابہ کے بارے میں سلف کے موقف سے اہلِ علم واقف ہیں۔سلف نے اس بارے میں گفتگو کی جو ممانعت کی ہے اس کا سبب یہی ہے کہ اس سے احترام وتقدس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر حرف آتا ہے اوران کے بارے میں ناروا زبانیں کھل جاتی ہیں۔افسوس کہ مضمون کے مذکورہ مقامات سے اسی کی بو آرہی ہے۔'' [مقالاتِ اثری:۳۴۸/۳)]

**ناصبیت کی بو:**

سیدنا علی رضی اللہ عنہ اوران کے ساتھیوں سے بغض رکھنے والوں کو''ناصبی'' کہا جاتا ہے۔اتنا جاننے کے بعد آگے بڑھیے۔

اثری صاحب نے عزیز صاحب کے مضمون پر تبصرہ کرتے ہوئے جن باتوں کا اعتراف کیا ہے اُن میں سے ایک بات یہ لکھی کہ اُن کے مضمون سے:

''ناصبیت کی بو آتی ہے۔'' [مقالاتِ اثری:۳۴۸/۳]

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد نے حکیم فیض عالم صدیقی غیر مقلد کے ناصبی ہونے کا اعتراف کیا ہے چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

''فیض عالم صدیقی ناصبی'' [علمی مقالات:۴۴۷/۶]

حکیم فیض عالم صدیقی بھی اپنے اعتراف اور غیر مقلدین کی گواہیوں کے مطابق تارک تقلید واہلِ حدیث ہیں۔حوالہ جات بندہ نے اپنی کتاب''زبیر علی زئی کا تعاقب'' حاشیہ:۴۸۴/میں درج کردیئے ہیں۔

**جمہور صحابہ پر حملے کرنے کی جرأت:**

حکیم عبد الرزاق از رنگوں غیر مقلد نے جمعہ کی دوسری اذان کو بدعت کہا تو اس پر مولانا شرف الدین دہلوی غیر مقلد نے یوں تبصرہ کیا:

''عملِ عثمانی کو گمراہی وضلالت کہنا بالکل غلو ہے جو کسی طرح جائز نہیں...جب حضرت عثمانؓ نے یہ اذان کہلوائی تو اس وقت ہزار ہا صحابہ موجود تھے کسی نے اس کو نہیں بدلوایا، نہ عام طور پر مخالفت کی۔پھر جمہور صحابہ پر حملے کرنا کس قدر جرأت ہے۔'' [فتاویٰ ثنائیہ:۴۳۵/۱]

**خلفائے راشدین کی شان میں سوئے ظنی:**

مولانا محب اللہ شاہ راشدی غیر مقلد لکھتے ہیں:

'' مولانا محترم [عبید اللہ عفیف صاحب (ناقل)] نے خلفائے راشدین کی چند باتوں کا بھی ذکر کیا کہ یہ باتیں سنت کے خلاف ہیں۔'' [مقالاتِ راشدیہ:۱/۲۵۲]

راشدی صاحب نے عفیف صاحب کے مذکورہ نظریہ پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا:

''ان باتوں کو خلفاء راشدین کے سلسلہ میں اس طرح پیش کرنا کہ یہ کام انہوں نے سراسر سنت کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کئے ان بزرگ ہستیوں کے حق میں سوئے ظن کے سوائے اور کچھ نہیں۔''

[مقالاتِ راشدیہ:۱/۲۵۳]

**سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ نا انصافی:**

مولانا محبّ اللہ شاہ راشدی غیر مقلد لکھتے ہیں:

''علامہ البانی...افسوس وہ بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے سلسلہ میں انصاف نہیں کر سکے۔''

[مقالاتِ راشدیہ:۱/۲۵۳]

**عملِ صحابی کو "بدعت" قرار دینے کی جسارت:**

مولانا محبّ اللہ شاہ راشدی غیر مقلد لکھتے ہیں:

''کافی عرصہ پہلے بھی یہ مسئلہ چل نکلا تھا کہ جمعہ کے دن سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ نے ایک اذان جو شروع کرائی تھی وہ اب بھی جائز ہے یا نہیں؟ بعض جواز یا مندوب کے حق میں تھے، بعض اس کو بدعت قرار دے کرنا جائز سمجھتے تھے۔ حال ہی میں مولانا ثناء اللہ مدنی نے اس کے جواز کا فتویٰ دیا ہے جو''الاعتصام'' میں شائع ہوا ہے ، اس کے تھوڑے ہی عرصہ بعد مولانا عبید اللہ عفیف [غیر مقلد (ناقل)] کا مقالہ اسی ''الاعتصام'' میں چار قسطوں میں شائع ہوا، مولانا کی رائے اس کے مطلق جواز کے خلاف ہے۔ ان کے مقالہ سے یہی مترشح ہوتا ہے کہ یہ بدعت ہے۔'' [مقالاتِ راشدیہ:۱/۲۴۸]

راشدی صاحب ہی لکھتے ہیں:

''صحابہ رضی اللہ عنہم کے اجماع سے ہمارے نزدیک اس [اذانِ ثانی کے عمل (ناقل)] کو اجتہادی غلطی کہنا بھی مسلّم نہیں لیکن ...افسوس یہ بزرگ [عبید اللہ عفیف صاحب (ناقل)] تو اس کو بدعت ہی میں لا کر چھوڑنے پر مُصر ہیں۔'' [مقالاتِ راشدیہ:۱/۲۵۲]

راشدی صاحب نے عفیف صاحب کے متعلق آگے لکھا:

''پھر اس بغیر سند اثر کو لے کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جو ذوالنورین خلیفہ راشد اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تیسرے نمبر پر افضل خلیفہ تھے کے اس فعل کو دَبے الفاظ میں بدعت قرار دے رہے ہیں۔''

[مقالات راشدیہ:۱/۲۵۵]

**صحابہ کرام سے بے پرواہی کا اعتراف:**

امام آلِ غیر مقلدیت علامہ وحید الزمان صاحب لکھتے ہیں:

''غیر مقلدوں کا گروہ جو اپنے تئیں اہلِ حدیث کہتے ہیں، انہوں نے ایسی آزادی اختیار کی ہے کہ مسائلِ اجماعی کی بھی پرواہ نہیں، نہ سلف صالحین، صحابہ اور تابعین کی۔'' [لغات الحدیث: ۲/۹۱، ش]

**آثارِ صحابہ کی تقلید ضروری نہیں !!**

علامہ وحید الزمان غیر مقلد لکھتے ہیں:

''بعضے اہلِ حدیث بظاہر تو اپنے آپ کو اہلِ حدیث کہتے ہیں مگر حکامِ وقت کی خوشامد سے حق باتوں کا اظہار نہیں کرتے۔ بعضے کیا کرتے ہیں کہ تفسیر قرآن میں صحابہ اور سلف صالحین کا طریقہ چھوڑ کر نئے نئے معانی اور مطالب اپنی خواہشِ نفس کے موافق نکالتے ہیں، گویا ترکِ تقلید کے انہوں نے یہ معنی سمجھے ہیں کہ احادیث اور آثارِ صحابہ اور تابعین کی تقلید بھی ضروری نہیں ہے جس طرح چاہو قرآن کی تفسیر کرلو۔''

[لغات الحدیث: ۱/۲۱، د]

**صحابی پر بہت ہی گھناؤنا الزام:**

کفایت اللہ سنابلی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:

''زبیر علی زئی صاحب کے رسالہ ''الحدیث'' (نمبر ۱۰۳ ص ۱۹) میں... ایک جلیل القدر صحابی رسول یزید بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ پر بہت ہی گھناؤنا الزام لگایا گیا۔'' [حدیث یزید محدثین کی نظر میں: ۱۶]

☆......☆......☆......☆

صفحہ نمبر کا اڑتالیس (48) **بقیہ**

کمپوزنگ میں سلیقہ شعاری کا لحاظ بالکل نہیں رکھا گیا، اگر ماہر کمپوزر سے کام کروایا جاتا تو یہی مواد جو ساڑھے چار سو صفحات پر پھیلا ہوا ہے وہ تین سو صفحات میں آسکتا تھا۔ یوں اخراجات میں بھی کمی آجاتی اور ناظرین سے بھی کم و بیش ڈیڑھ صد صفحات کا بوجھ ہلکا ہو جاتا۔ البتہ تصحیح جانفشانی سے کی گئی ہے اور لفظی اغلاط نہ ہونے کے برابر ہیں۔ ٹائٹل خوبصورت اور بائنڈنگ مضبوط ہے۔ شائقین دیر نہ کریں اور دیئے گئے پتے پر رابطہ کر کے قیمتی کتاب کو اپنے کتب خانوں کی زینت بنائیں۔

افسوس کہ تلاش کے باوجود ہمیں کتاب میں کہیں رابطہ نمبر نظر نہ آیا، اس لیے مؤلف کے ڈاک پتے پر رابطہ کیا جا سکتا ہے جو مندرجہ ذیل ہے:

مدرسہ عربیہ دار العلوم حمادیہ، باگو پھلپوٹو، نزد پیر جو گوٹھ، خیر پور، سندھ

مولانا عبد الجبار سلفی

# تبصرہ وتعارف

نام کتاب: خدماتِ علماء سندھ اور جمعیت العلماء　　مؤلف: مولانا محمد رمضان پھلپوٹو

صفحات: چار سو اڑتالیس (۴۴۸)　　ناشر: جمعیت علماء اسلام صوبہ سندھ

یہ مسلّمہ حقیقت ہے کہ خطۂ سندھ صدیوں سے دینی، علمی، سیاسی اور جہادی جدوجہد کا مرکز رہا ہے۔ علماء وصوفیہ اور جہابذۂ روزگار شخصیات کے مجاہدانہ ومخلصانہ کردار کے ایسے نقوش سندھ کی دھرتی پر منقش ہیں کہ اہل سندھ کو ان پر فخر وناز بجا ہے۔ فطرت کی جانب سے مسلمانانِ سندھ کے لیے ان بے لوث لوگوں سے بہتر کوئی اور تحفہ نہیں ہوسکتا۔ یہ بات کس قدر باعث سعادت ہے کہ حضرت امام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کے اساتذہ میں سے دو کا تعلق سرزمینِ سندھ سے تھا، ایک اسم گرامی حضرت مولانا قاری محمد فاضل سندھیؒ اور دوسرے کا نام حضرت مخدوم شیخ محمد حیات سندھیؒ تھا۔ اول الذکر کا تذکرہ تو حضرت شاہ صاحبؒ نے اپنے فارسی ترجمہ قرآن ''فتح الرحمٰن'' کے مقدمہ میں بھی کیا ہے۔ آج متحدہ برصغیر میں خدماتِ دین کا جتنا کچھ فیضان ہے، سب کا سب خاندانِ حضرت شاہ ولی اللہؒ کی عرق ریزیوں کا نتیجہ ہے۔

زیرِ تبصرہ کتاب اس لحاظ سے بہت اہم ہے کہ اس میں علماء سندھ کی ماضی کی خدمات کا جائزہ پیش کیا گیا ہے۔ کتاب ہٰذا کو چھ ابواب میں منقسم کیا گیا ہے۔ جس کی تفصیل یہ ہے کہ بابِ اول میں حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ اور حضرت شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کے جہادی تحریک میں صوبہ سندھ کی خانقاہوں اور علماء کرام کا کردار قلمبند کیا گیا ہے۔ پیر پگاڑا خاندان، خانقاہ بھرچونڈی شریف، خانقاہ امروٹ شریف، پیر جھنڈا، خانقاہ ہالیجی شریف اور ان تمام سلسلوں کے خانقاہ عالیہ دین پور شریف کے ساتھ روحانی، قلبی اور تحریکی روابط کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ اِس باب میں مستند مراجع مصادر کی مدد سے ایسے واقعات بھی جمع کردیئے گئے ہیں جو آج کی نسل نو کے جذبات ایمانی کو مہمیز دینے میں ممد ومعاون ہوسکتے ہیں، مثلاً: ''پیر جھنڈا'' اور ''پیر پگاڑا'' کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟ سقوطِ تحریک خلافت کے زمانے میں سندھ سے تعلق رکھنے والا برصغیر کا سب سے پہلا شہید کون تھا؟ ''حر'' تحریک کی بنیاد کن حالات میں رکھی گئی تھی؟ برطانوی سامراج کے خلاف گوریلا تحریکوں کے محرکین اولین کون تھے؟ اور خانقاہوں کے ساتھ ان کے تعلقات ومراسم کس نوعیت کے تھے؟ جب جمعیت علماء ہند کی اساس رکھی گئی تھی تو اس میں اہل سندھ کی کن کن شخصیات کا نمایاں کردار رہا؟ اور مولانا عبید اللہ سندھی رحمہ اللہ نے سندھ کی مٹی پر بیٹھ کر کون کون سے منصوبے بنائے تھے؟ ان تمام سوالات کے جوابات اس

میں موجود ہیں۔

دوسرے باب کے اندر علماء سندھ کے' خاندان حضرت شاہ ولی اللہ کے ساتھ مراسم کی تفصیل درج ہے۔ نیز حضرت شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کے ساتھ پیر پگاڑو کے تعلقات کا بھی جائزہ لیا گیا ہے۔ آزادی اور جذبۂ جہاد میں اس خاندان کے روشن کردار پر اگرچہ بہت کچھ جمع کر دیا گیا ہے، تاہم اگلی نسلوں کے بگاڑ، دین سے دُوری، برطانوی وسامراجی نظام سے مرعوبیت ومرغوبیت اور اہل حق سے کنارہ کشی کے اسباب وعلل بھی اگر بیان کردیئے جاتے تو بہت اچھا ہوتا، کیونکہ مؤرخ کو ماضی کی روشنی میں ''حال'' کا تجزیہ بھی کرنا چاہیے۔ تاکہ نتیجہ خیز مستقبل دیکھا جاسکے۔

بابِ سوم اور بابِ چہارم میں حضرت شیخ الہند اور ان کی جدوجہد آزادی نیز تحریک ریشمی رومال اور اس میں بعض سندھ کی شخصیات کے حصہ بقدرِ جُثہ کا جائزہ لیا گیا ہے۔ اِس باب میں تحریک خلافت، تحریک ترکِ موالات، تحریک سودیشی، تحریک علیحدگی سندھ از ممبئی، تحریک حمایت کسان وغیرہ وغیرہ کا بالاختصار تذکرہ موجود ہے۔

کتاب ہٰذا کے آخری دو ابواب میں گذشتہ تحریکوں کے ساتھ جمعیت علماء اسلام کے ربط وتسلسل پر بحث کی گئی ہے۔ چونکہ مؤلف کتاب جمعیت علماء اسلام صوبہ سندھ کے اہم ذمہ دار ہیں، اس لیے اس باب کے اندر ان کی جماعتی وابستگی کہیں کہیں انصاف واعتدال پر غالب آ گئی ہے۔ ایک منصف اور مؤرخ کو چاہیے کہ وہ احوال وحقائق پر اپنی طبعی جذباتیت کو مسلط نہ ہونے دے۔ اسے شماتتِ اعداء کہیے کہ ہمارے ہاں ملی وقومی اثاثوں کو اپنی اپنی سوچ تک محدود کر دیا گیا ہے، جس کی بناء پر تاریخ کا طالب علم غلط فہمیوں کے دلدل میں کچھ ایسا پھنستا ہے کہ نکلنا دشوار ہو جاتا ہے۔ مصنف نے علماء دیوبند کی تمام تر خدمات کا تسلسل فقط ایک جماعت میں مقید کر کے تاریخ کے طلبہ کے فکر وزاویہ کو محدود کر دیا ہے۔ جبکہ حقیقت یہ ہے کہ یہ ''مذہب اہل السنۃ والجماعۃ'' کا تسلسل کہلانے کا زیادہ حق دار ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ جمعیت علماء اسلام اپنی کمزوریوں یا ناچاقیوں کے باوجود استعماری قوتوں کے سامنے سینہ سپر ہے مگر مسلکِ دیوبند کی خدمات کو کسی ایک جماعت کے بجائے من حیث المکتب عزت دی جائے تو اس میں سبھی کا سر اُونچا رہے گا۔ فلہٰذا ہمارا نقطۂ نظر یہ ہے کہ تحفظ ختم نبوت، تحفظ ناموس صحابہ، تردید بدعات ورسومات اور تحریک دعوت وتبلیغ میں بھی علماء سندھ کی روشن خدمات کے نمونے موجود ہیں۔

بہرحال مجموعی اعتبار سے مصنف کی محنت قابل داد ولائق دید ہے۔ ابتداء کتاب میں قائد جمعیۃ مولانا فضل الرحمٰن صاحب اور چند دیگر حضرات کی تقاریظ بھی موجود ہیں۔ تحریر میں ادب وقواعد کی کافی کمی ہے۔ کاغذ اعلیٰ لگایا گیا ہے۔

(**بقیہ** صفحہ نمبر چھیالیس [46] پر)

مولانا مفتی ابولبابہ شاہ منصور

# مولانا مفتی تقی عثمانی صاحب پر قاتلانہ حملہ....نا قابل فراموش انفرادیت

آج سے تقریباً ۱۴/سال قبل اسی دن عظیم فلسطینی رہنما شیخ احمد یاسین ۲۲/مارچ ۲۰۱۴ء کے دن فجر کی نماز کے لیے جاتے ہوئے شہید کر دیئے گئے تھے۔

آج اسی تاریخ ۲۰۱۸ء جمعہ کے مبارک دن عالم اسلام کی ہر دلعزیز شخصیت شیخ الاسلام جناب حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم پر جمعہ کی نماز پڑھانے کے لیے جاتے ہوئے قاتلانہ حملہ ہوا جس میں اللہ کے فضل وکرم اور بعد ازاں ان کے ڈرائیور کی حاضر دماغی اور بے جگری کے سبب وہ بحمد اللہ محفوظ رہے۔

ماضی قریب میں عروس البلاد کراچی میں بہت سے ممتاز علماء نماز پڑھانے، درس قرآن دینے، یا حدیث کا سبق پڑھانے یا دیگر دینی خدمات کی انجام دہی کے لیے جاتے یا واپس آتے ہوئے شہید کیے گئے۔

ان کے ہم سفر بھی زخمی یا شہید ہوئے اور پھر جتنی اعلیٰ صبر واستقامت کا ان کے پسماندگان نے مظاہرہ کیا، اتنا ہی جلد قوم نے انہیں بھلا دیا۔

علماء کرام نے تو پہلے دن سے ہی خود کو ملت کے لیے وقف کرنے اور دین کی سربلندی کے لیے ہر طرح کی قربانی دینے کا عہد کیا ہوا ہوتا ہے اور سرخ آسمان ہو یا لہو رنگ تپتی زمین، سب شاہد ہیں کہ وہ اس پر ثابت قدم بھی رہتے ہیں۔

جب بھی ان کی ضرورت پڑی، معرکہ صدق ووفا برپا ہوا یا جسد ملت کو خون شہیداں درکار ہوا سب سے پہلے انہوں نے جان وجگر کا نذرانہ راستی کے طشت میں رکھ کر، گلہائے صدق سے سجا کر لبیک کہا، رسم تجدید عہد وفا کو زندہ کیا اور پھر دل دے آئے، جان وار آئے، خون تازہ سے رسم وفا کو سرخ رو کر گئے۔

حضرت شیخ الاسلام صاحب دامت برکاتہم نے عمر بھر جس حلم و بردباری کا مظاہرہ کیا، آج بارود کی خونی برسات میں ہر طرف سے لپکتی موت کے شراروں کا سامنا کرتے ہوئے اپنے زخمی ڈرائیور کو خود ڈرائیونگ کی پیشکش کی اور پھر اس قصہ کشت وخون کو برسر منبر مزے لے کر سناتے ہوئے جراءت اور بذلہ سنجی کا ایسا لاجواب مظاہرہ کیا کہ ان کی شخصیت کی جامعیت جاوداں ہو گئی۔ یہ ان کی ایک اور نا قابل فراموش انفرادیت ہے۔

دنیا کو یاد رکھنا چاہیے یہ طبقہ جب تک زندہ ہے حق کا علم بلند رکھے گا اور جب رخصت ہو گا تو علم برداری کا حق ادا کرنے والے لاکھوں جوانمرد عقیدت مند پیچھے چھوڑ جائے گا۔

قافلہ حق یونہی رواں دواں رہے گا اور باطل کے پرستار اس سے الجھ کر دارین میں خود کو رسوا کرنے کے سوا کچھ نہ کر سکیں گے۔ ان شاء اللہ

☆☆☆☆

ناجائز بنادیں، اور پھر ان سے بچنا مشکل ہو جائے، اسلئے پورے ماہ رمضان المبارک
کے اجتماعی نفلی اعتکاف اور اجتماعی ذکر و درود کی مجالس کے انعقاد کی ہر سال پابندی
سے احتیاطاً اجتناب کرنا چاہئے، ہاں رمضان المبارک کے آخری عشرہ کا مسنون اعتکاف
کرنا چاہئے کبھی کبھی پورے ماہ کا اعتکاف بھی کر لیا جائے تو مضائقہ نہیں، اور
ذکر و درود بھی انفرادی طور پر کرنا چاہئے، کبھی کبھی اجتماعی طور پر بھی کر لیا جائے
تو مضائقہ نہیں، ہمارے اکابرؒ کا یہی طریقہ رہا ہے اور یہی اسلم و احوط ہے۔

واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم

عبد الرؤف سکھروی
دار الافتاء - دار العلوم کراچی ۱۴
نائب مفتی دار العلوم کراچی ۱۴۲۱ھ

الجواب صحیح

الجواب صحیح
محمد رفیع عثمانی عفا اللہ عنہ
۵/۱۲/۱۴۲۱ھ

الجواب صحیح
احقر محمد تقی عثمانی عفی عنہ
۱۰/۱۲/۱۴۲۱ھ

الجواب صحیح
محمد عبد اللہ عفی عنہ
دار الافتاء دار العلوم کراچی
۱۱-۱۲-۱۴۲۱ھ

الجواب ومنہ الصدق والصواب

صورۃ مسئولہ میں اگر چند آدمی ذکر یا درود شریف کیلئے کسی مجلس میں اجتماعی اہتمام کریں۔ اور استفتاء میں ذکر کردہ قیود و شرائط کے مطابق ہو۔ اور اس سے تجاوز نہ ہو تو ایسا کرنا شرعاً جائز ہے۔ اور سلف صالحین کا عمل رہا ہے۔

اسی طرح اجتماعی ذکر یا درود شریف میں افضل تو اخفاء ہی ہے جیسا کہ مختصر الفتاوی میں ہے۔

نوٹ: ان امور کی رعایت کرتے ہوئے یہ اجتماع جائز ہے، اور اس میں شرکت درست ہے، رہا یہ کہ جہری ذکر کرنا منقول تھا یا نہیں اسکا مقصد مبتدیوں میں ذکر سے لگاؤ پیدا کرنا ہے، ورنہ اصل اخفاء ذکر تو تنہائی ہی میں کیا جاتا ہے۔ اور جو امور کہ حضرات مشائخ بطور علاج تجویز فرماتے ہیں ان کی حیثیت علاج ہی کی ہوتی ہے، شرعی عبادت کی نہیں ہوتی، اسلئے اس کو بدعت نہیں کہا جاتا — واللہ اعلم

۸/۸/۱۵

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بخدمت اقدس حضرت مفتی محمد تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ :-

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ ہفتہ عشرہ میں چند آدمی ذکر یا درود شریف کیلئے جمع ہو جاتے ہیں۔ اس مجلس میں درج ذیل امور کا پابندی سے لحاظ رکھا جاتا ہے۔

۱:- تعیین یوم مخصوص کا التزام نہیں کیا جاتا بلکہ ایام مخصوصہ میں کرنے اور باقی اوقات میں نہ کرنے کی نفی کی جاتی ہے اور برا سمجھا جاتا ہے۔

۲:- التزام نہ عقیدۃً ہوتا نہ عملاً بلکہ اس مجلس میں ہی التزام کی نفی کی جاتی ہے۔

۳:- التزام کی عملاً نفی ظاہر کرنے کیلئے کبھی چھوڑ بھی دیا جاتا ہے۔ یا کسی غیر مقررہ کردہ وقت کر لیتے ہیں

۴:- دنیاوی مصلحت کیلئے کبھی کسی دن کو مقرر کر دیا جاتا ہے مثلاً مدارس کی تعطیل یا متعلقین کی ذاتی مصروفیات سے فراغت کا دن جیسا کہ ہمارے مدارس کا نصاب اور نظام الاوقات وغیرہ اس مصلحت کو دینی مصلحت نہیں سمجھا جاتا بلکہ دنیاوی مصلحت ہی سمجھا جاتا ہے اور دینی مصلحت سمجھنے کی باقاعدہ تردید کی جاتی ہے۔

۵:- انفرادی عمل کو ترجیح دی جاتی ہے اجتماعی عمل فرض واجب نہیں سمجھا جاتا بلکہ فقط درجہ استحباب میں انفرادی عمل کے سکھانے یا ترغیب دینے کیلئے کیا جاتا ہے جیسا کہ ہمارے اکابر مثلاً امام الاولیاء حضرت مولانا احمد علی لاہوری، حضرت مفتی محمد حسن جامعہ اشرفیہ کے ہاں مجلس ذکر وغیرہ برکۃ العصر شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا کے ہاں مجلس ذکر اور مجلس درود شریف اور دارالعلوم دیوبند میں ختم خواجگان وغیرہ التزاماً نہیں بلکہ اہتماماً کیا جاتا رہا ہے ایسی مجلس اور اس میں شرکت کا از روئے قرآن وسنت کیا حکم ہے؟

بینوا وتوجروا

والسلام

عبدالرحمٰن جعفری

الجواب حامداً ومصلیاً

شرعاً اس میں کوئی مضائقہ نہیں، مزید تفصیل کیلئے منسلکہ فتوی ملاحظہ فرمائیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

(حاشیہ: شرکت کرنے میں / اور بشرائط)

محمد کمال الدین عفی عنہ
دارالافتاء دارالعلوم کراچی ۱۴
۱۵/۸/۱۴۱۵ھ

الجواب صحیح
بندہ محمود اشرف عفا اللہ عنہ
۱۶/۸/۱۴۱۵ھ

کو دیکھئے کہ ہر شخص اپنا معمول پورا کرے اور کسی دکان میں دو چار یا اس سے کم و بیش لوگ یکجا بیٹھ کر اپنا اپنا معمول پورا کر لیں شرعاً اس میں بھی کچھ مضائقہ نہیں۔ باقی آپ جو صورت اختیار کرنا چاہتے ہیں اس کے متعلق عرض ہے کہ حضرت اقدس الحاج مفتی رشید احمد صاحب مدظلہ صاحب احسن الفتاویٰ سے بالمشافہ یا تحریراً معلومات کرکے اختیار کریں فقط واللہ تعالیٰ اعلم

حررہ العبد محمود حسن غفرلہ بلند شہری
دارالعلوم دیوبند ۱۵/۱/۱۴۱۶ھ

